سے ہوا ہے یا استعاذہ اعیان واشخاص سے ہوا ہے - پھر جن اعیان واشخاص سے استعاذہ کیا گیا ہے یا وہ خاص ہیں یا عام اور اُن میں بھی یا اعیان مرئی ہیں یا غیر مرئی - اس اعتبار سے استعاذہ فی القرآن کی چار قسمیں ہوگئیں "

# الاستعاذۃ فی القرآن

| | |
|---|---|
| قسم اول الاستعاذۃ من الاعمال المضرۃ والاوصاف المضرۃ | جنکی آیتیں حسب ذیل ہیں (۱) واذ قال موسی لقومہ ان اللہ یامرکم الخ پ۱ ع۸ (۲) ونادی نوح ربہ فقال رب ان |

ابنی من اھلی الخ پ۱۲ ع۳ (۳) قال معاذ اللہ انہ ربی احسن مثوای پ۱۲ ع۱۳ (۴) قال معاذ اللہ ان ناخذ الا من وجدنا متاعنا عندہ پ۱۳ ع۳ (۵) ان الذین یجادلون فی آیات اللہ بغیر سلطان اتٰھم الخ پ۲۴ ع۱۰ - (۶) انی عذت بربی وربکم ان ترجمون پ۲۵ ع۱۳ (۷) -

| | |
|---|---|
| قسم دوم الاستعاذۃ من اعیان العامۃ | (۱) اعوذ برب الفلق من شر ما خلق - |
| قسم سوم الاستعاذۃ من اعیان الخاصۃ المرئیۃ | (۱) واذکر فی الکتاب مریم الخ پ۱۶ ع۴ (۲) النفوس الحاسدۃ کما قال تعالیٰ من شر حاسد اذا حسد - |

(۳) والنفوس الساحرۃ کما قال تعالیٰ من شر النفّٰثٰت فی العقد پ عم آخر -

| | |
|---|---|
| قسم چہارم الاستعاذۃ من اعیان الخاصۃ المخفیۃ | (۱) واما ینزغنک من الشیطان نزغ فاستعذ باللہ پ۹ ع۱۳ (۲) انی اعیذھا بک وذریتھا من الشیطٰن الرجیم پ۳ ع۱۱ (۳) اذا قرأت القرآن فاستعذ باللہ |

من الشیطان الرجیم پ۱۴ ع۱۰ (۴) قل رب اعوذ بک من ھمزات الشیاطین الخ پ۱۸ ع۶ (۵) قل اعوذ برب الناس الخ پ عم آخر (۶) لا تستوی الحسنۃ ولا السیئۃ (الی) فاستعذ باللہ من الشیطان الرجیم پ۲۴ ع۱۸ -

## الاستعاذۃ من الاعمال المضرۃ

| | |
|---|---|
| (۱) استعاذہ موسیٰ علیہ السلام | قال تعالیٰ واذ قال موسیٰ لقومہ ان اللہ یامرکم ان تذبحوا |

بقرۃ قالوا اتتخذنا ھزوا قال اعوذ باللہ ان اکون من الجاھلین پ۱ ع۸ -

(ترجمہ) اور جب کہا موسیٰ نے اپنی قوم سے اللہ فرماتا ہے تمکو ذبح کرو ایک گائے وہ بولے کیا تو ہم سے ہنسی کرتا ہے کہا پناہ خدا کی کہ ہوں میں جاہلوں میں سے -

(تشریح) مضمونِ رکوع سے معلوم ہوتا ہے کہ **بنی اسرائیل** نے خدا کے اس حکم کو کہ مس بقرہ سے مقتول زندہ ہوگا اپنی عقل کوتاہ کے خلاف سمجھکر استہزا کیا اور اس بات کی کوشش نہیں کی کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے جو واقف اسرارِ آلہیّہ اور حِکَمِ عقلیہ و نقلیہ پر مطلع تھے حقیقت حال معلوم کرتے اسی بنا پر حضرت موسیٰ نے بنی اسرائیل کے اس استہزا کو جہل کہکر تعوذ کیا۔

(نتیجہ) پس معلوم ہوا کہ احکامِ آلہیہ جو فی الحقیقت حکم و مصالح کائنات پر مشتمل اور اُن کو حاوی ہیں اُن کی حقیقت و مصلحت کو معلوم کرنے سے قبل اپنی عقلِ قاصر سے کوئی شخص اگر اُنہیں خلافِ عقل اور مزاحم فطرت قرار دیکر استہزا کرے تو یہ ایک اسرائیلی جہالت ہوگی جس سے متبعینِ انبیاء کو تعوذ کرنا چاہیئے۔ تاکہ انسان ایسی جہالت میں نہ پڑے پس یہ استعاذۂ موسوی جہل پر واقع ہے جو قسم اول میں داخل ہے۔

(۲) استعاذہ نوح علیہ السّلام | اسی طرح نا معلوم الحقیقت اشیا پر حضرت نوح علیہ السّلام نے استعاذہ فرمایا۔ کما قال تعالےٰ۔ ونادی نوح ربہ فقال رب ان ابنی من اھلی وان وعدك 11
الحق وانت احکم الحاکمین۔ قال یانوح انہ لیس من اھلك انہ عمل غیر صالح فلا تسئلن مالیس لك بہ علم انی اعظك ان تکون من الجاھلین۔ قال رب انی اعوذبك ان اسئلك مالیس بہ علم والا تغفرلی وترحمنی اکن من الخاسرین۔

(ترجمہ) (یعنی طوفان آجانے کے بعد) جب پکارا نوح نے اپنے پروردگار کو کہ اے پروردگار میرا بیٹا ہے میرے گھر والوں میں (اور گھر والوں کی سلامتی کے لئے) بیشک تیرا وعدہ (سلامتی) سچا اور حق ہے اور تو سب سے بڑا حاکم ہے تو فرمایا اللہ تعالیٰ نے اے نوح (وہ تیرا بیٹا کافر) تیرے اہل میں سے نہیں ہے کیونکہ اُس کے افعال خراب ہیں سو مت پوچھ مجھسے جو تجکو معلوم نہیں میں نصیحت کرتا ہوں تجکو کہ نہ ہوجاوے تو جاہلوں میں۔ فرمایا اے رب میں پناہ لیتا ہوں تیری اس سے کہ پوچھوں تجھسے جو معلوم نہ ہو مجھکو اور اگر تو نہ بخشے مجھکو اور رحم نہ کرے تو میں ہوں نقصان والوں میں

(التشریح) حضرت نوح علیہ السّلام نے بارگاہِ الٰہی میں ایک ایسے مقصد کی تکمیل کے متعلق درخواست دی تھی کہ جس کا وقوع مصلحت خداوندی کے خلاف تھا یعنی حضرت نوح نے اپنے فرزند

بچاؤ کی درخواست اس خیال سے دی کہ ان کا فرزند اہل کی سلامتی کے وعدہ آلہٰی میں داخل ہے
حضرت نوح علیہ السّلام نے اہل کے لغوی معنے سمجھے اور علم آلہٰی میں اسکے شرعی معنے مراد تھے۔
حضرت نوح علیہ السلام نے قبل از استفسار منشائے الٰہی جوشِ محبت میں اسکی درخواست کردینے میں
عجلت فرمائی جس پر عتاب آلہٰی ہوا وہ نبی تھے اور بذریعہ وحی منشاء خداوندی اُن کو معلوم ہوسکتا تھا
کہ اہل سے خدا کی کیا مراد ہے لیکن اُنہوں نے بجائے استفسار کے اپنے کافر بیٹے کے لئے سلامتی
کی درخواست پیش کی جو مصلحتِ خداوندی کے مخالف ہوئی لیکن اگر یہ کہا جائے کہ ہماری بھی بہت
سی تمنّائیں اور خواہشیں ایسی ہوتی ہیں جو مصلحتِ خداوندی کے خلاف ہوتی ہیں اور ہم ایسی درخواست
کیا کرتے ہیں تو اس قاعدہ سے ہمپر بھی عتاب ظاہر ہونا چاہیئے لیکن ایسا نہیں ہوتا تو اسکے متعلق یہ عرض
ہے کہ ہماری درخواست میں اور انبیاء کی درخواست میں زمین وآسمان کا فرق ہے وہ اپنے مقاصد
کی درخواست کرنے سے قبل منشاء آلہٰی معلوم کرسکتے تھے کیونکہ وہ نبی تھے اور ہم ایسا نہیں کرسکتے اسلئے
ہم مکلف بالعتاب بھی نہیں قرار دئے گئے۔ ہماری درخواست اگر مصلحتِ خداوندی کے موافق ہوگی
تو منظور ہوگی ورنہ رد کردی جائیگی۔ ۱۲
(نتیجہ) پس معلوم ہوا کہ انسان اگر اپنی محبتِ طبعی کی بنا پر اپنے اہل کے لئے یا اپنے اعزہ واقرباء کے
لئے خدا سے کوئی ایسی چیز طلب کرے جس کا اثر مسلہ و منزلہ قواعد وکلیاتِ نظم آلہٰی پر پڑتا ہو یا
کوئی ایسا سوال کیا جاوے جو واقعہ کے تو مطابق نہو مگر انسان کی قوتِ متخیلہ اسے واقعہ کے
مطابق سمجھے تو بیشک ایسے وقت میں استعاذہ اپنے پروردگار سے ہونا چاہیئے یہ استعاذہ بھی پہلی
قسم میں داخل ہے۔

(۳) استعاذہ یوسف علیہ السّلام | قال تعالیٰ ولما بلغ اشدہ اٰتینٰہ حکمًا
وعلمًا وکذلک نجزی المحسنین وراودتہ التی ھو فی بیتھا عن نفسہ وغلقت
الابواب وقال ھیت لک قال معاذ اللہ انہ ربی احسن مثوای انہ لایفلح الظالمون۔ پ۱۲ ع۱۲
(ترجمہ) اور جب (حضرت یوسفؑ) پہونچ گئے اپنی قوت کو دیا ہمنے اُنکو حکم اور علم اور ایسا ہی بدلہ
دیتے ہیں ہم نیکی والوں کو اور پھسلایا اُن کو اُس عورت نے جسکے گھر میں تھا اپنا جی تھامنے سے
اور بند کردئے دروازے اور بولی شتابی کر۔ کہا خدا کی پناہ وہ عزیز مالک ہے میرا اچھی طرح

رکھا ہے مجھکو بیشک بھلائی نہیں پاتے جو لوگ کہ بے انصاف ہوں۔

(تشریح) یہاں قوتِ شہوانی سے استعاذہ ہے جس کا شر درحقیقت نظمِ عالم کو برباد کرنیوالا ہے اور یہ استعاذہ بھی اسی قسم میں داخل ہے لہذا بطور استنباط معلوم ہوا کہ جب انسان پر بہایت انسانیت مرتبہ شباب کو پہونچے اور اُسے قدرت کے مرتبہ رفیع پر بھی قدرت پہونچادے اور اسباب نشاط بھی سب کے سب مہیا ہوں جنسے انسان کا راہِ مستقیم سے بھٹک جانا قریب تر ہو تو ان کو چاہیئے کہ وہ خدا سے استعاذہ کرتا رہے جیسا کہ حضرت یوسف علیہ السلام کو حق تعالےٰ نے اس سخت امتحان میں کامیاب فرمایا۔ یہ استعاذہ بھی قسم اول میں داخل ہے۔

(۴) حضرت یوسف علیہ السلام کا استعاذہ ثانی | قال تعالیٰ قالوا ان یسرق فقد سرق اخ لہٗ من قبل فاسرھا یوسف فی نفسہ ولم یبدھا لھم قال انتم شرمکانا واللہ اعلم بما تصفون - قالوا یا ایھا العزیز ان لہ ابا شیخا کبیرا فخذ احدنا مکانہ انا نرٰیک من المحسنین - قال معاذ اللہ ان ناخذ الا من وجدنا متاعنا عندہٗ انا اذاً لظالمون ۰ پ۱۳ ع ۹

(ترجمہ) کہا انہوں نے (برادرانِ حضرت یوسفؑ) اگر اسنے چرایا تو چوری کی تھی اس کے ایک بھائی (یوسف) نے اس سے پہلے تب اپنے جی میں کہا یوسف نے اور اُن کو نہ جتایا کہ تم بدتر ہو درجہ میں اور اللہ خوب جانتا ہے جو تم بیان کرتے ہو کہنے لگے اے عزیز اس کا ایک باپ ہے بوڑھا بڑی عمر کا سو رکھ لے ایک کو ہم میں سے اسکی جگہ ہم دیکھتے ہیں تو ہے احسان کرنے والا فرمایا اللہ پناہ دے کہ ہم کسی کو پکڑیں مگر جسکے پاس پائی ہمنے اپنی چیز نہیں تو ہم ضرور بے انصاف ہوئے۔

(تشریح) ظلم کو بربادی عالم میں جو خاص علاقہ ہے وہ اہلِ بصیرت پر مخفی نہیں اسلئے حضرت یوسف عم کا اپنے بھائیوں کے سامنے یہ استعاذہ ظلم نقل کرکے متوجہ کیا گیا ہے کہ اس وصف مہلک سے ہر مسلمان کو چاہیئے کہ استعاذہ کیا کرے اور کسی پر کوئی تہمت نہ لگائے کہ جس کا وہ مرتکب نہوا ہو۔

(۵) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو مجادلۂ آیات اور غرور سے استعاذہ کا حکم | قال تعالیٰ ان الذین یجادلون فی ایات اللہ بغیر سلطان اتٰھم ان فی صدورھم الا کبر ماھم ببالغیہ فاستعذ باللہ انہ ھو السمیع البصیر - پ ۲۴ ع ۱۱

(ترجمہ) وہ جو کہ جھگڑتے ہیں اللہ کی باتوں میں بغیر کسی سند کے جو پہونچی ہو اُن کو اور کوئی بات نہیں اُن کے دلوں میں غرور ہے کہ کبھی نہ پہونچیں گے اس تک سو تو پناہ مانگ اللہ کی بیشک وہ سنتا دیکھتا ہے۔

(تشریح) یہاں پر مجادلہ فی آیات اللہ میں کافروں کی نخوت وانانیت سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو استعاذہ کا حکم ہوا۔ یہ استعاذہ بھی قسم اول میں داخل ہے۔

(٦) سنگساری کی ایذا سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کا استعاذہ | قال تعالیٰ انی عذت بربی وربکم ان ترجمون ۲۵ (ترجمہ) میں پناہ لیچکا ہوں اپنے اور تمھارے رب کی کہ تم مجھکو سنگسار کرو۔ ۴

## ٣ الاستعاذۃ من اعیان العامۃ

(١) شر ما خلق سے استعاذہ | قال تعالیٰ۔ قل اعوذ برب الفلق من شر ما خلق پ عم آخر۔

(ترجمہ) تو کہہ میں پناہ میں آیا صبح کی رب کی ہر چیز کی بُرائی سے جو اُسنے بنائی۔

(تشریح) عالم کی دو قسمیں ہیں ایک عالم امر اور ایک عالم خلق۔ کما قال تعالیٰ الا لہ الخلق والامر۔ عالم امر سراسر خیر محض ہے وہاں کسی قسم کا شر و فساد نہیں۔ البتہ عالم خلق میں خیر کے ساتھ شر و فساد رکھدیا گیا ہے لیکن فطرت انسانی میں غلبہ خیر ہی کو دیا گیا ہے کیونکہ اگر غلبہ شر کو ہوتا تو خلقت کا نفع معدوم رہتا اسلئے ہر قسم کے شر سے ہر انسان کو استعاذہ سکھلایا گیا۔ ١٤١

## ٣ الاستعاذۃ من اعیان الخاصۃ (المرئیۃ)

(١) حضرت مریمؑ کا استعاذہ | قال تعالیٰ۔ واذکر فی الکتاب مریم اذ انتبذت من اہلہا مکانا شرقیا فاتخذت من دونہم حجابا فارسلنا الیہا روحنا فتمثل لہا بشرا سویا قالت انی اعوذ بالرحمٰن منک ان کنت تقیا پ ١٦ ۴۶۔

(ترجمہ) اور (اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم) اس کتاب میں مریم کا بھی ذکر کیجیے جبکہ وہ اپنے گھر والوں سے علیحدہ رہ کر ایک ایسے مکان میں جو شرق کیجانب میں تھا (غسل کیلئے) گئیں پھر اُن (گھر والے) لوگوں کے سامنے سے اُنہوں نے پردہ ڈال لیا۔ پس (اس حالت میں) ہمنے اُن کے پاس اپنے فرشتہ (جبرئیل) کو بھیجا اور اُن کے سامنے ایک پورا آدمی بنکر ظاہر ہوا۔ کہنے لگیں کہ میں

(تشریح) یہ استعاذہ کی وہ کیفیت ہے کہ جب خدا انسان یا فرشتہ کے ذریعہ انسانیت کی بنیاد رحم میں ڈالتا ہے چونکہ شیطان کی ضرر رسانی رحمان کی نفع رسانی کی طرح نسل بنی آدم میں از پیدائش تا مرگ

قایم رہتا ہے اور جس طرح انسان کے طبعی اوصاف کم وبیش ہو کر ایک نسل سے دوسری نسل میں اور دوسری سے تیسری نسل میں منتقل ہوتے رہتے ہیں اسی طرح شیطان کی دشمنی بھی اسی نہج سے کم وبیش ایک نسل سے دوسری نسل میں اور دوسری سے تیسری نسل میں منتقل ہوتی رہتی ہے یہی وجہ ہے کہ کبھی نسل مؤمن سے کافر پیدا ہو جاتے ہیں تو کبھی کافروں کی نسل سے مؤمن پیدا ہو جاتے ہیں ۔ اسلئے شیطان انسانیت کی بنیاد جبوقت قایم ہوتی ہے اُسی وقت سے اپنا اثر بد نطفۂ انسانی میں شامل کر دینے کی سعی کیا کرتا ہے اسلئے حق تعالےٰ نے شیطان کی اس ابتدائی دشمنی پر جو درحقیقت انتہائی دشمنی ہے حضرت مریم کی زبان پر بوقت آمد روح حضرت مسیح کلمات استعاذہ جاری فرمائے ۔ تاکہ اس اثر نفسانی سے حضرت روح اللہ محفوظ رہکر اسکی مغلوبیت کے باعث ہوں ۔ یہ استعاذہ بھی قسم سوم میں داخل ہے ۔

| (۲) نفوسِ حاسدہ سے استعاذہ | قال تعالیٰ من شرِّ حاسدٍ اذا حسد ۔ پ عم آخر ۔ |
|---|---|

(ترجمہ) اور بدی سے بُرا چاہنے والے کی جب لگے ٹوکنے ۔

(تشریح) یہاں صرف دکھلانا یہ ہے کہ یہ بھی اعیانِ مرئیہ کی قسم میں داخل ہے ۔

| (۳) نفوسِ ساحرہ سے استعاذہ | ایضاً ۲ ہر دو کی تفصیل حصہ اول میں گذر چکی ہے ۔ |
|---|---|

# الاستعاذة من اعیان الخاصة (المخفیة)

| (۱) افعال و اعمال میں شیطان کے غیر مرئی دخل سے استعاذہ | قال تعالیٰ ۔ وقل رب اعوذ بك من همزات الشياطين واعوذ بك رب ان يحضرون پ ۱۸ ع ۵ |
|---|---|

(ترجمہ) اور آپ یوں دعا کیا کیجئے کہ اے میرے رب میں آپکی پناہ مانگتا ہوں شیطان کے وسوسوں سے اور اے میرے رب میں آپکی پناہ مانگتا ہوں اس سے کہ شیطان میرے پاس بھی آویں

(تشریح) یہ قسم چہارم اعیانِ غیر مرئی کی ہے یہ استعاذہ کی وہ کیفیت ہے جبکہ شیطان انسان کے کانوں میں روڑے اٹکائے اور اسکی قوتِ غضبیہ کو بھڑکائے اور انسان سے چھیڑ چھاڑ کرے مگر نظر نہ آئے ۔

| (۲) شیطان کے دخل سے قراءتِ قرآن کے وقت استعاذہ | قال تعالیٰ ۔ اذا قرأت القرآن فاستعذ بالله من الشيطان الرجيم ۔ پ ۱۴ ع ۱۸ ۔ |
|---|---|

(تشریح) چونکہ شیطان کی قرات راگ اور شعر ہے اسلئے قاری قرآن کو قراتِ قرآن ۱۵ کے وقت پہلے ہی شیطان اور اسکی قرات کی آمیزش سے استعاذہ کی تعلیم دی گئی ۔

| | |
|---|---|
| (۳) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جہل سے استعاذہ کا حکم | قال تعالیٰ خُذِ العفو وأمُرْ بالعُرْفِ وَأَعْرِضْ عن الجاهلين - واما ينزغنك من الشيطٰن نزغٌ فاستعذ |

باللہ انہ سمیع علیم۔ پ ۹ع ۱۴

(ترجمہ) سرسری برتاؤ کو قبول کرلیا کیجئے اور نیک کام کی تعلیم کر دیا کیجئے اور جاہلوں سے ایک کنارہ ہو جایا کیجئے۔ اور اگر آپکو کوئی وسوسہ شیطان کی طرف سے آنے لگے تو اللہ کی پناہ مانگ لیا کیجئے۔ بلاشبہ وہ خوب سننے والا خوب جاننے والا ہے۔

(تشریح) بقرینہ صفت سمیع و علیم معلوم ہوا کہ یہاں پر بھی شیطان غیر مرئی ہے اور جن جاہلوں کے پس پردہ وہ کام کر رہا ہے انکی جہل سے استعاذہ کیا گیا ہے کیونکہ یہ جاہل غیبی معاملات کی نزاکت کو محسوس کئے بغیر اس میں قسم قسم کے جو شبہات و اعتراضات کرتے تھے اور قیامت پر استہزا کرتے تھے اسلئے شیطان غیر مرئی سے استعاذہ کیا گیا۔ یہ آیت بھی چوتھی قسم کے استعاذہ میں شامل ہے

| | |
|---|---|
| (۴) حضرت مریم کی پیدائش پر ان کیلئے اور انکی نسل کیلئے ان کی والدہ کا استعاذہ | قال تعالیٰ وانی سمیتہا مریم وانی اعیذہا بك وذریتہا من الشیطان الرجیم۔ پ ۳ ع ۱۱۔ |

| | |
|---|---|
| (۵) عالم باطن میں شیطان کی مضرت وسواس سے استعاذہ | پانچویں آیت اس سلسلہ میں یہ ہے۔ قال تعالیٰ قل اعوذ برب الناس ملك الناس الٰه الناس من شر الوسواس |

۱۶

الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنۃ والناس ۞

(ترجمہ) آپ کہئے کہ میں آدمیوں کے مالک آدمیوں کے بادشاہ آدمیوں کے معبود کی پناہ لیتا ہوں۔ وسوسہ ڈالنے والے پیچھے ہٹ جانے والے (شیطان غیر مرئی) کے شر سے جو لوگوں کے دلوں میں وسوسے ڈالتا ہے خواہ وہ (وسوسے ڈالنے والا) جن ہو یا آدمی (ہو)۔

| | |
|---|---|
| (۶) شدت عداوت میں بدی کا بدلہ نیکی سے دینے کے وقت شیطان سے استعاذہ | قال تعالیٰ ولا تستوی الحسنۃ ولا السیئۃ ادفع بالتی ھی احسن فاذا الذی بینك وبینہ عداوۃ کانہ ولی حمیم ۞ |

وما یلقٰہا الا الذین صبروا وما یلقٰہا الا ذو حظ عظیم ۞ واما ینزغنك من الشیطٰن نزغ فاستعذ باللہ انہ ھو السمیع العلیم

غرض چاروں قسم کے نمونہ واقع ہیں حق تعالیٰ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو استعاذہ کی ضرورت و حقیقت پر مطلع و متنبہ کر دیا جسکی تفصیل حضور نے اپنے صحابہ سے وقتاً فوقتاً دنیا کے ہزاروں واقعات میں فرمائی اور کوئی برائی ایسی نہ چھوڑی جسکے وقوع سے پہلے اور جسکے وقوع کے بعد استعاذہ نہ سکھلایا ہو۔ (اسکے بعد استعاذہ فی الثواب ملاحظہ ہو)

# الاستعاذة فی الحدیث

## حزن وغم۔ عاجزی وسستی۔ بزدلی وبارِ قرض اور غلبہ رجال سے استعاذہ

) قال انس بن مالک رض کان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یقول اللّٰھم انی اعوذ
من الھم والحزن والعجز والکسل والجبن وضلع الدّین وغلبۃ الرجال
اری ج ۲ مجتبائی ص۹۴۲ )

ریح ) انسان کو جو کمزوری پیش آتی ہے یا وہ لازمی ہوتی ہے یا متعدی اگر لازمی کمزوری ہے تو
ہ قلب سے متعلق ہوگی یا اعضاء سے۔ قلب سے اگر تعلق رکھتی ہے تو ایسی کمزوری کا نام ہم اور
زن ہے جو جہل عن التقدیر سے پیدا ہوتی ہے۔ چنانچہ ہم اسکو کہتے ہیں کہ انسان کا کوئی مطلب ٧١
ت ہو جائے اور اسپر انسان غم کرے۔ گو اسکے فوت ہونے کے اسباب انسان کو معلوم نہوں
رحزن اسکو کہتے ہیں کہ معلوم اسباب کی بنا پر انسان کا مطلب فوت ہو جائے اور اس جرم
وغم لاحق ہو۔ بہرحال غم کی یہ دونوں قسمیں روح انسانی کو کمزور کرتی ہیں اور انسان کی
لی زندگی میں اسکو مقاصد اعلیٰ سے باز رکھتی ہیں کیونکہ ایسی صورتوں میں انسان صرف
پنے نفس ہی کیطرف متوجہ ہوتا ہے اور اپنے فوت شدہ مطلب کے لئے روتا ہے لیکن اگر
سے یہ معلوم ہو جائے کہ مطلب کا یہ فوت ہو جانا خدائے حکیم و قدیر کی تقدیر سے واقع ہوا ہے
جو کسی حال میں ٹل نہیں سکتی تھی اور میرا یہ غم اس فوت شدہ مطلب پر کوئی اثر نہیں ڈال
سکتا لہذا یہ غم کرنا بے سود ہے۔ نیز مطلب کا فوت ہو جانا اگرچہ داروئے تلخ کی مانند ایک
ناگوار حالت ہے مگر چونکہ حکیم مطلق کے ہاتھ سے یہ حالت رونما ہوئی ہے اسلئے سراسر منفعت ہے
تو پھر اسے ایک صبر حاصل ہو جاتا ہے۔ اسلئے ہم اور حزن سے تعوذ کی تعلیم دی گئی تاکہ انسان
اپنی عملی زندگی میں بدستور قوت قلب کے ساتھ مصروف کار رہے اور اگر وہ کمزوری اعضاء سے متعلق ہے
تو اسکی حسب ذیل شکلیں ہونگی (۱) جو مقصد اعضائے انسانی سے متعلق ہے اسکی تکمیل میں چند رکاوٹیں

پیش آیا کرتی ہیں مثلاً یہ کہ انسان اپنے مقصد کی تکمیل سے اپنے آپکو قاصر و عاجز سمجھکر ناامید ہوجائے اور کوئی عملی قدم تکمیل مقصد کے لئے نہ اُٹھائے اس حالت کا نام عجز ہے۔

(۲) دوسری رکاوٹ یہ ہے کہ انسان کو اپنے مقصد کی تکمیل کا یقین ہے ناامیدی نہیں ہے لیکن تکمیلِ مقصد کے لئے بدن اور اعضائے جسم کو مشقت اور تعب اُٹھانا پڑتا ہے جس کے لئے وہ تیار نہیں ہیں اس حالت کا نام کسل اور سستی ہے (۳) تیسرے یہ کہ تکمیل مقصد کا یقین بھی ہے اور عملی مستعدی بھی مگر تکمیل مقصد میں جان کی اضاعت کا اندیشہ لاحق ہے اسلئے جان کے خوف کے سبب سے انسان اپنے مقصد سے دست بردار ہوجاتا ہے اور اُسے قربان کر دیتا ہے۔ اس حالت کا نام جبن اور نامردی ہے انسے بھی تعوذ کی تعلیم دیگئی۔

اور اگر متعدی کمزوری ہے یعنی غیروں کے ہاتھ سے پیش آئے تو وہ جانی ہوگی یا مالی۔ مالی کمزوری تو یہ ہے کہ انسان طلب معیشت میں سست ہے یا خرچ کے طریقوں میں اسراف کرتا ہے جسکی وجہ سے اُسے معیشت کے باب میں غیروں کی احتیاج ہوتی ہے۔ اور ان سے قرض

۱۸ لیتا ہے مگر ادا نہیں کر سکتا۔ اسی بنا پر قرض خواہ کی قوت کے نیچے حیوانات کی مانند مغلوبانہ زندگی بسر کرتا ہے اس بوجھل حالت اور اس قرضہ کی فراوانی کا نام ضلع الدین ہے۔ جانی کمزوری یہ ہے کہ ایک قوم اپنے اعلیٰ مقاصد کے لئے جانی قربانی کے لئے تیار نہیں ہے اور دوسری قوم تیار ہے لہذا پہلی قوم دوسری قوم کی محکوم اور غلام بنکر اُسکے زیرِ اقتدار مغلوبانہ زندگی بسر کرتی ہے اس حالت کا نام غلبۃ الرجال ہے

ان سب صور توں ہیں حق تعالےٰ کے رسول، خاتم صلے اللہ علیہ وسلم نے تعوذ کی تعلیم دی تاکہ انسان کی فوادی اور قلبی کمزوری ہو یا بدنی کمزوری ہو، لازمی ہو یا متعدی تمام کیفیات مذکورۃ الصدر ہیں انسان خدا کی پناہ میں رہکر درجۂ اعتدال حاصل کرے۔

## بڑھاپا۔ عذاب قبر۔ فتنۂ حیات وممات سے استعاذہ

(۳) قال انس بن مالک رض کان نبی اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یقول اللھم انی اعوذ بک من العجز والکسل والجبن والھرم واعوذ بک من عذاب القبر واعوذ بک

من فتنۃ المحیا والممات (بخاری ج ۲ ص۹۴۲)

(تشریح) عمل سے انتہائی کمزوری اور بے چارگی کا نام ہَرَم ہے جسکو بڑھاپا کہتے ہیں۔ اسلئے کہ اس حالت کو پہونچکر انسان اپنے عملی فرائض کی وابستگی کے باوجود عمل نہیں کرسکتا اور اس حالت بیچارگی سے موت بہتر ہے کہ اسکی وجہ سے انسان عملی فرائض سے سبکدوش تو ہوجاتا ہے اسلئے اس حالت کیلئے بھی تعوذ کی تعلیم دی گئی تاکہ خداوند قادر و توانا کی مدد اس کیفیت کو انسان پر آسان کردے۔

## ارذل عمر۔ تاوان۔ گناہ ، اثم۔ عذاب نار۔ فتنۂ نار۔ فتنۂ قبر۔ فتنۂ فقر فتنۂ غنا و شر مسیح الدجال سے استعاذہ

(۳) عن عائشۃ رض ان النبی صلے اللہ علیہ وسلم کان یقول اللھم انی اعوذ بک من الکسل والھرم والمغرم والمأثم اللھم انی اعوذبک من عذاب النار وفتنۃ النار
19 وفتنۃ القبر وعذاب القبر وشر فتنۃ الغنی وشر فتنۃ الفقر ومن شر فتنۃ المسیح الدجال۔ اللھم اغسل خطایای بماء الثلج والبرد ونق قلبی من الخطایا کما ینقی الثوب الابیض من الدنس وباعد بینی وبین خطایای کما باعدت بین المشرق والمغرب

(تشریح) یہ ایک قانونِ فطرت اور الٰہی منشاء ہے کہ جملہ امور میں توسط و اعتدال ہو اور یہی دنیا میں مطلوب و مستحسن ہے اور اسی کو صراط مستقیم سے تعبیر کیا جاتا ہے جو افراط و تفریط کے لفظوں سے ایک خط مستقیم کی مانند ہے اور اُن کے درمیان ہے اسی لئے اگر انسان کی حاجت روائی معتدل طریق پر ہو تو یہ بہترین زندگی ہے لیکن اگر زندگی اعتدال سے نکل جائے مثلاً انسان فقر اور تنگدستی میں مبتلا ہوجائے یا مال اتنا بڑھ جائے کہ حاجت سے بہت زیادہ ہو جس کا نام غنیٰ ہے تو یہ دونوں حالتیں انسانی حیات پر تخریبی اثر ڈالتی ہیں۔ فقر کی حالت میں انسان خوشامدی ضمیر فروش، جرائم پیشہ اور افعالِ خسیسہ کا مرتکب ہوتا ہے اور غنا کی کیفیت میں انسان مغرور و متکبر خدا کی بندگی سے غافل اور سرکش ہوجاتا ہے۔ کلا ان الانسان لیطغیٰ ان راٰہ استغنیٰ اسلئے ان دونوں مضر اور غیر معتدل حالتوں سے تعوذ سکھلایا گیا۔ پس جو لوگ مال و دولت کے

حاصل کرنے میں انہماک کو قرآن و حدیث کی تعلیم قرار دیتے ہیں یا جو لوگ مسلمانوں کو بالکل اپاہج بناتے چلے جا رہے ہیں وہ ذرا اس تعلیم رسولؐ پر غور کریں کہ مقصود شریعت کیا ہے۔

**شر مسیح الدجال** جس طرح ظاہری ظلمت کے بعد نور آتا ہے اور نور کے بعد ظلمت اسی طرح معنوی اور غیبی سلسلہ میں بھی یہی نظام جاری ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کمالِ نورانیت کے بعد عقل اسکو مقتضی ہے کہ شیطنت کا بھی کمال آپ ہی کے دورِ نبوت میں ہو کر مغلوب ہو اور اسکی شکل یہی ہے کہ جس طرح حضور معجزات باہرہ کے ساتھ دنیا میں مبعوث ہوئے آپکی تعلیمات کے بالمقابل مسیح الدجال بھی اپنی ساحرانہ و باطلانہ قوت سے دنیا میں ظاہر ہو کر ایمانوں کی آزمائش کا ذریعہ قرار قرار پائے۔ پس ایسے شرِ عظیم سے جسمیں محض انسان اپنی عقل کے زور سے عہدہ بر آ نہیں ہو سکتا اسی ربِّ اکبر کی طرف تعوذ کی تعلیم دی گئی جو نور و ظلمت ایمان و کفر دونوں کا پیدا کرنیوالا اور پہلے کو دوسرے پر غالب و اغلب فرمانے والا ہے۔

## گدھے کی آواز سُننے پر استعاذہ ۴

(۴۴) عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا سمعتم صیاح الدیکۃ فسئلوا اللہ من فضلہ فانھا رأت ملکا واذا سمعتم نھیق الحمار فتعوذوا باللہ من الشیطان الرجیم۔ فانہ رأی شیطانا (متفق علیہ) (مشکوٰۃ باب الدعوات فی الاوقات ص۲۱۳ مجتبائی)

(تشریح) مخلوقِ الٰہی میں سے بعض مخلوق ایسی ہے کہ جو شیطان سے قوی مناسبت رکھتی ہے اور بعض مخلوق وہ ہے جو صفاتِ کمالیہ کا پرتو اپنے اندر رکھتی ہے۔ گدھا اُس مخلوق میں سے ہے جسکو شیطان سے قوی مناسبت ہے جیسے گدھا بیوقوفی میں ضرب المثل ہے اسی طرح شیطان سے بڑھکر بھی حقیقت میں کوئی بیوقوف ہستی نہیں ہے جیسے گدھے کی آواز اپنی کراہت اور ناگواری سے روحِ انسانی پر بُرا اثر ڈالتی ہے یہی حال شیطانی وسوسوں کا بھی ہے وہ بھی انسان کی روح پر بُرا اثر ڈالتے ہیں۔ فرق صرف یہ ہے کہ گدھے کی آواز کی ناگواری ظاہر ہے اور وسوسہ باطنی کی ناگواری پوشیدہ ہے اسلئے اس سے بھی تعوذ کی تعلیم دیگئی کیونکہ وہ اپنے دوست اور ہم جنس شیطان کو جب دیکھتا ہے تو آواز لگاتا ہے۔

## اہل اور مال میں بُرائی دیکھنے سے اور مشقت و مصائب سفر و انقلاب احوال اور بد دعائے مظلوم اور بعد خوشحالی کے تنگ حالی وغیرہ سے استعاذہ

(۵) عن عبد اللہ بن سرجس قال کان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اذا سافر یتعوذ من وعثاء السفر وکآبۃ المنقلب والحور بعد الکور ودعوۃ المظلوم وسوء النظر فی الاھل والمال (رواہ مسلم) (مشکوٰۃ ص۲۱۳)

(التشریح) بکسی انسان کے لئے جسقدر روح فرسا چیز ہے ظاہر ہے۔ سفر میں انسان غریب الوطن ہوتا ہے کسی سے کوئی شناسائی نہیں ہوتی ہے اور جو ملنے والے ہوتے بھی ہیں تو اُن کا درجہ بے تکلفی میں وہ نہیں ہوتا جو اپنے اعزہ کا ہوتا ہے۔ اسلئے انسان کو سفر میں ہر قسم کی جسمانی و روحانی تکلیفیں پہونچتی ہیں پس ایسے وقت میں کہ انسان سفر کے لئے آمادہ ہو اُس کو تعلیم دی گئی کہ وہ تعوذ کرے تاکہ پناہِ خداوندی سے راحت و آرام اُسکو مل سکے۔ اور حور بعد الکور سے ۲۱
بھی تعوذ سکھلایا گیا جسمیں انسان راحت کے بعد مصیبت اُٹھاتا ہے جو اِنَّ مَعَ العُسرِ یُسرًا کی فطری کیفیت کا عکس ہے۔

## کسی مکان میں اُترنے کے وقت استعاذہ

(۶) عن خولۃ بنت حکیم قالت سمعت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یقول من نزل منزلاً فقال اعوذ بکلمات اللہ التامات من شر ما خلق لم یضرہ شیٔ حتی یرتحل من منزلہ ذالک (رواہ مسلم) (مشکوٰۃ ص۲۱۳)

(التشریح) انسان چونکہ زمین پر مکین ہے اور زمین اُسکے لئے مکان ہے اس لئے اُس کو جسقدر بھی منفعت و مضرت پہونچتی ہے مکانی چیزوں ہی سے پہنچتی ہے مثلاً انسان جب کسی مکان میں ٹھیرتا ہے تو اُس میں اگر کوئی دشمن چھپا ہوا ہے یا درندہ موجود ہے جسکے حملہ کا ڈر ہے یا سانپ بچھو نکلنے کا خوف ہے یا آب و ہوا کی خرابی سے بیماری کا ڈر ہے ان جملہ حالات میں انسان کو تکلیف و ضرر پہونچیگا۔ اسلئے خدا سے تعوذ کے بغیر چارہ نہیں اور ان خطرات کی واحد صورت یہی ہے کہ جو ان چیزوں کا پیدا کرنیوالا ہے اُس کی پناہ میں انسان آجائے

تاکہ نہ بھر یکین سے اذیت ہو نہ مکالمہ سے نہ جو اُس میں مخلوق ہو اُس سے۔

## حالتِ سفر میں رات کے وقت استعاذہ (نیز)

شرارض وشر مافی الارض اور شر الد واب اور شیر اور سانپ بچھو اور سکانِ شہر اور جو چیزیں کہ پیدا ہونے والی ہیں یا پیدا ہو چکی ہیں ان تمام امور سے استعاذہ

(۷) عن ابن عمرؓ قال کان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اذا سافر فاقبل اللیل قال یا ارض ربی و ربك اللہ اعوذ باللہ من شرك وشر ما فیك وشر ما خلق فیك و شر ما یدب علیك واعوذ باللہ من اسد واسود ومن الحیة والعقرب ومن شر ساکن البلد ومن والد وما ولد (رواہ ابوداؤد) (مشکوٰۃ ص۲۱۵)

(تشریح) مجوسیوں کا عقیدہ ہے کہ تمام مضرتوں کی جڑ شب تاریک ہی یہ عقیدہ گو اس شکل میں غلط ہے کیونکہ موثر حقیقی خدا ہے لیکن اسمیں شک نہیں کہ جسقدر موذی جانور ہیں وہ اپنی ایذارسانی میں رات ہی کے وقت کامیاب ہوتے ہیں دن کیوقت اُن کو زیادہ موقع نہیں ملتا اس لئے رات کی تاریکی سے خصوصیت سے تعوذ کیا گیا۔ ۴۲

## گھر سے باہر نکلتے وقت استعاذہ

راستہ بھول جانے یا بھلائے جانے اور ظلم کرنے یا ظلم کئے جانے اور افعالِ جہالت سے استعاذہ

---

(۸) قالت ام سلمة ما خرج رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم من بیتی قط الا رفع طرفه الی السماء فقال اللھم انی اعوذ بك ان اَضِلَّ او اُضَلَّ او اَظْلِمَ او اُظْلَمَ او اَجْھَلَ او یُجْھَلَ عَلَیَّ (رواہ ابن ماجه) (مشکوٰۃ ص۲۱۵)

(تشریح) ظلمتِ معنوی تو یہ ہے کہ انسان خدا کے راستہ کو گم کرے اور اس سے استعاذہ فرمایا گیا ہے مگر ظلمتِ ظاہری کی ایک شکل یہ بھی ہے کہ انسان راستہ بھٹک جائے یا کوئی اُسکو غلط راستہ بتلا دے اور وہ ناواقف بجائے منزلِ مقصود پر پہونچنے کے غیر مقصود جگہ جا اُترے یہ صورت بھی نہایت تکلیف دہ صورت ہے اسلئے اس ظلمت طرق سے بھی استعاذہ فرمایا گیا تاکہ جو اللہ صراطِ مستقیم دکھلانے والا ہے وہی اس حالت میں اُس کا رہبر ہو۔

# بازار میں داخل ہوتے وقت استعاذہ

## شر سوق اور نقصان والی خرید وفروخت وغیرہ سے استعاذہ

(۹) عن بریدة قال کان النبی صلے اللہ علیہ وسلم اذا دخل السوق قال بسم اللہ اللھم انی اسئلك خیر ھذہ السوق وخیر ما فیہا واعوذبك من شرھا وشر ما فیھا اللھم انی اعوذ بك ان اصیب فیہا صفقة خاسرة - (رواہ البیہقی فی الدعوات الکبیر) مشکوٰة ۲۱۶

(تشریح) تجارت فطرتِ انسانی میں داخل ہے کیونکہ انسان جملہ ضروریات وحاجات کو تجارت اور تبادلہ کے بغیر حاصل نہیں کرسکتا اس حیثیت سے بازار جانا تو ضروری ہوگا لیکن چونکہ ہر خیر کے ساتھ شر متعلق ہے اور ہر نفع کے ساتھ ضرر وابستہ ہے اور خرید وفروخت کے معاملات میں بائع ومشتری کے مابین بسا اوقات منازعت ومخاصمت کی نوبت آجاتی ہے جو بعض مرتبہ قتل وقتال تک پہنچ جاتی ہو نیز انسان ایک چیز کو بہترین سمجھکر بازار میں خریدتا ہے اور وہی بسا اوقات ضرر کا باعث ہوتی ہے مثلاً اُس میں کوئی عیب پوشیدہ ہوتا ہے یا اُس چیز کا خریدنا قانونِ الٰہی کے خلاف ہوتا ہے یا اُسکو انسان گراں قیمت پر خریدتا ہے جس سے نفع کم اور نقصان زیادہ ہوجاتا ہے - یا مثلاً اُسکو خرید وفروخت کرتے ہوئے چوروں نے بھی دیکھ لیا اور مالدار سمجھکر اسکے پیچھے ہولئے اور موقع پاکر اُس کا کل سامان چھین لیا اور اُسے قتل کرڈالا ایسی جملہ کیفیات ومضرات سے بچاؤ کے لئے نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے بازار میں داخل ہوتے وقت تعوذ سکھلایا تاکہ انسان خدا کی پناہ میں آکر ان تمام مضرتوں سے بچ جائے ۲۴۳

# اپنے اعمال کے شر سے استعاذہ

(۱۰) عن عائشة رض قالت کان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یقول اللھم انی اعوذبك من شر ما عملت ومن شر مالم اعمل بہ (رواہ مسلم) مشکوٰة ۲۱۵

(تشریح) انسان کے خمیر میں خیر بھی ہے اور شر بھی لیکن مطلوب الٰہی یہ ہے کہ خیر کا اعمال سے ظہور ہو اور شر پر انسان غالب آئے اسلئے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس مادہ کو ہمیشہ خیر سے مغلوب رہنے کے لئے استعاذہ کی تلقین فرمائی۔

# فقر۔ تنگدستی اور ذلت ظالمیت ومظلومیت سے استعاذہ

(۱۱) عن ابی ھریرة رض ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کان یقول اللھم انی اعوذبك

من الفقر و القلة والذلة واعوذبك من ان اظلم او اظلم (رواه ابوداؤد والنسائی)

## بدخلقی اور باہمی اختلاف اور نفاق سے استعاذہ

(۱۱) عن ابی ھریرۃ ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کان یقول اللھم انی اعوذبک من الشقاق والنفاق وسوء الاخلاق (رواہ ابوداؤد والنسائی)

(تشریح) انسانی حیات کی تعمیر اتحاد و اتفاقِ باہمی پر موقوف ہے لیکن اگر یہ کیفیتِ اتفاق و اتحاد جو محض خداوند عالم کا مخصوص اور مشاہد فضل ہے اور اسکی عطا ہے نفاق و اختلاف سے بدل جائے تو وہ انسان جو بحالتِ اتفاق ایک دوسرے کے لئے معین و مددگار تھے بدترین دشمن بن جاتے ہیں اور قوموں کے زوال کا بہت بڑا سبب یہی اختلاف اور نفاق ہے جس کا دور کرنا بھی قدرت ہی کے ہاتھ میں ہے اسلئے جب نفاق و اختلاف پیدا ہوجائے تو تعوذ کی تعلیم دیگئی۔

## بھوک اور خیانت سے استعاذہ

۲۴ (۱۲) عن ابی ھریرۃ رض ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کان یقول اللھم انی اعوذبک من الجوع فانہ بئس الضجیع واعوذبک من الخیانۃ فانھا بئست البطانۃ۔ (رواہ ابوداؤد والنسائی وابن ماجۃ)

(تشریح) بھوک اس کیفیت کا نام ہے جب انسان اپنی خواہش تغذیہ کو پورا کئے بغیر نہ رہ سکے اور مضطرب ہوجائے علیٰ ہذا خیانت اس کیفیت کا نام ہے کہ کسی کا روپیہ انسان کے ہاتھ میں آئے اور وہ اسکو صحیح و سالم رکھنے پر قادر نہ رہے اور اپنے غلبۂ حرص و طمع سے مجبور ہوکر امانت غیر میں خیانت کرے اسلئے اس حالت میں بھی انسان کے صابر و قانع بننے کی صرف یہی صورت ہے کہ وہ تعوذ کرے۔

## برص - جذام - جنون - امراضِ خبیثہ سے استعاذہ

(۱۳) عن انس ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کان یقول اللھم انی اعوذبک من البرص والجذام والجنون ومن سیئ الاسقام (رواہ ابوداؤد والنسائی)

(تشریح) بیماریاں دو قسم کی ہوتی ہیں ایک وہ جنسے انسانی طبائع نفرت کرتی ہوں جیسے برص جذام جنون وغیرہ۔ دوسرے وہ بیماریاں جنسے انسانی طبائع نفرت نہیں کرتیں جیسے بخار، دردسر وغیرہ اول الذکر بیماریاں ایسی ہیں کہ ان میں مبتلا ہونیکے بعد انسان اپنے ہم جنسوں کے ساتھ بیٹھنے

قابل نہیں رہتا جس سے انسانی تمدن کی تباہی لازم آتی ہے۔ اور مؤخر الذکر بیماریوں میں تمدن قائم رہتا ہے پہلی قسم سے تعوذ سکھلایا گیا۔ اور دوسری قسم سے نہیں۔

## اخلاقِ بد۔ اعمالِ سیئہ وہوائے نفسانی سے استعاذہ

(۱۴) عن قطبة بن مالك رضی قال كان النبی صلے اللہ علیہ وسلم اللھم انی اعوذ بك من منكرات الاخلاق والاعمال والاھواء (رواہ الترمذی)

(تشریح) اخلاق حسنہ واخلاقِ سیئہ گو تبدیل نہیں ہوسکتے بلکہ جیسے اخلاق قدرت نے کسی کے بنا دئے ہیں ویسے ہی اخلاق رہتے ہیں لیکن تعوذ کی برکت سے یہ ضرور ہوتا ہے کہ اعمالِ حسنہ اخلاقِ رذیلہ کو غالب نہیں ہونے دیتے اسلئے اخلاقِ سیئہ سے تعوذ سکھلایا گیا۔

## مکان اوپر گر جانے۔ کسی اونچے مکان سے گر پڑنے۔ پانی میں ڈوب جانے آگ میں جل جانے۔ موت کے وقت شیطان کے بدحواس کردینے میدانِ جہاد میں پیٹھ پھیر کر بھاگتے ہوئے مرجانے اور ایسی موت سے جو زہریلے جانوروں کی وجہ سے ہو استعاذہ

۲۵

۱۵ عن ابی الیسر ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم كان یدعو اللھم انی اعوذ بك من الھدم واعوذ بك من التردی ومن الغرق والحرق والھرم واعوذ بك من ان یتخبطنی الشیطان عند الموت واعوذ بك من ان اموت فی سبیلك مدبرا واعوذ بك من ان اموت لدیغا (رواہ ابوداؤد والنسائی)

(تشریح) موت کے اقسام متعدد ہیں۔ ایک قسم تو موت کی یہ ہے کہ جسمیں انسان دیر سے مرتا ہے اور انسان کو توبہ وصیت وغیرہ کی توفیق ہو جاتی ہے۔ دوسری وہ موت ہے کہ جس میں انسان اچانک مرجاتا ہے اور اُسے توبہ وصیت وغیرہ کی توفیق کا موقع نہیں ملتا۔ مذکورہ بالا صورتوں سے اس لئے تعوذ سکھلایا گیا ہے تاکہ انسان کا آخر توبۃ النصوح پر ہو

## شرِ نفس سے استعاذہ

(۱۶) عن عمران بن حصین قال قال النبی صلے اللہ علیہ وسلم لابی یا حصین اما انك لو اسلمت علمتك كلمتین تنفعانك قال فلما اسلم حصین قال یا رسول اللہ علمنی الكلمتین اللتین وعدتنی فقال قل اللھم الھمنی رشدی واعذنی

من شر نفسی (رواہ الترمذی)

(تشریح) شر نفسانی کا چونکہ شیطان کے ساتھ بعینہ ایسا ہی تعلق ہے جیسے بجلی کا تعلق اپنے کنکشن سے ہوا کرتا ہے اس لئے اس سے بھی تعوذ کی تعلیم دی گئی۔ تاکہ انسان کا نفس سیدھا چلے۔

## نیند میں چونک جانے کیوقت غضب الٰہی و عذاب الٰہی اور لوگوں کے شر اور وساوس شیطانی سے استعاذہ

(۱۷) عن عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم قال اذا فزع احدکم فی النوم فلیقل اعوذ بکلمات اللہ التامات من غضبہ وعقابہ وشر عبادہ ومن ھمزات الشیاطین وان یحضرون فانھا لن تضرہ وکان عبداللہ بن عمرو یعلمہا من بلغ من ولدہ ومن لم یبلغ منھم کتبہا فی صک ثم

۲۶ علقہا فی عنقہ (رواہ ابوداؤد والترمذی)

اس کا مضمون استعاذہ کے بارہ میں اس قدر ظاہر ہے کہ محتاج تشریح نہیں

## کفر سے استعاذہ

(۱۸) عن مسلم بن ابی بکرۃ قال کان یقول فی دبر الصلوۃ اللّٰھم انی اعوذبک من الکفر والفقر وعذاب القبر فکنت اقولھن فقال ای بُنَیَّ عمن اخذت ھذا قلت عنک قال ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کان یقولھن فی دبر الصلوۃ (رواہ الترمذی)

اسکی تشریح بھی محتاج بیان نہیں۔

## وضو کرتے وقت نحوست اور تباہی سے استعاذہ

(۱۹) ان للوضوء شیطاناً یقال لہ الولھان فاستعیذوا باللہ منہ۔ اللّٰھم انی اسئلک الیمن والبرکۃ واعوذبک من الشوم والھلکۃ (احیاء العلوم جلد ۲)

تشریح کی حاجت نہیں۔

# فتنۂ دنیا اور بخل سے استعاذہ

(۲۰) عن مصعب بن سعد عن ابیہ قال کان یعلمنا خمسًا کان یقول کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یدعو بھن ویقولھن اللّٰھم انی اعوذ بک من البخل واعوذ بک من الجبن واعوذ بک ان اردالی ارذل العمر واعوذ بک من فتنۃ الدنیا واعوذ بک من عذاب القبر (رواہ النسائی)

(تشریح) بخل چونکہ مناع للخیر اور مضیق فیض الٰہی ہے اس لئے اس سے بھی استعاذہ ضروری ہے

# شرِ سمع و بصر و لسان و قلب اور مادۂ منویہ کے شر سے استعاذہ

(۲۱) عن شکل بن حمید قال اتیت النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقلت یا نبی اللہ علمنی تعوذا اتعوذ بہ فاخذ بیدی ثم قال قل اعوذ بک من شر سمعی وشر بصری و شر لسانی وشر قلبی وشر منیّی قال حتی حفظتہا قال سعد والمنی ماءہ (رواہ النسائی)

(تشریح) بدن انسانی کا حصۂ مکرم انسان کا دماغ اور چہرہ ہے اسی حصہ میں حواس خمسہ کی
قوتیں مجتمع رہتی ہیں اور یہی قوتِ منویہ کا منبع و مخزن ہے اسلئے شرِ سمع و بصر و لسان وغیرہ ۲۷
سے استعاذہ کی تعلیم کے ساتھ شرِ قوتِ منویہ سے بھی تعوذ سکھلایا گیا کیونکہ اگر یہ قوت غیر محل
میں صرف ہوگی تو انسان کیلئے ابدی راحت اور نجات کی کوئی شکل ہی نہ ہوگی۔

# علم غیر نافع - قلب غیر خاشع - نفس غیر قانع - اور دعاء غیر مستجاب سے استعاذہ

(۲۲) انہ سمع ابا ھریرۃ یقول کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول اللّٰھم انی اعوذ بک من الاربع من علم لا ینفع ومن قلب لا یخشع ومن نفس لا تشبع ومن دعاء لا یسمع۔ (رواہ النسائی)

(تشریح) کارخانۂ عالم کے جملہ کاروبار حضرت حق جل مجدہٗ کے تحت قدرت جاری ہیں اسی لئے انسان جس طرح بادشاہوں کے آگے اپنی وہ حاجتیں اور ضرورتیں پیش کیا کرتا ہے جو خود نہیں کرسکتا اسی طرح انسان احکم الحاکمین کے روبرو بھی ان کاموں کے انجام و انصرام کی درخواست کیاکرتا ہے جسکو اسکی قوت انجام نہیں دے سکتی۔ اور اس سے اعانت کی درخواست کیاکرتا ہے لیکن اگر حاکم ناراض ہو اور وہ درخواست کو قبول نہ کرتا ہو تو ایسی حالت میں جبکہ

اس کام کو انسان نہ خود کر سکتا ہے نہ ہی حاکم اسکی درخواست سُنتا ہے سخت پریشانی کا موقع ہوگا اور انسان کو ایسی حالت میں تلخ زندگی بسر کرنی پڑیگی اسلئے اس حالت میں رحمتِ ربّی کو متوجہ کرنے کے لئے تعوذ سکھلایا گیا۔

یہاں پر یہ شبہ وارد ہوتا ہے کہ تعوذ تو امرِ مذموم سے ہوتا ہے اور عدم استجابتِ دعا کو مذمت سے کیا علاقہ ہے۔ اسلئے یہ عرض ہے کہ استجابت کے معنٰی ہیں توجہ رب الی العبد کے اور اس کا عدم بلاشبہ ایک امرِ غیر محمود ہے جس پر تعوذ سکھلایا گیا ہے۔

## قرض سے استعاذہ

(۲۳) عن ابی سعید عن النبی صلے اللہ علیہ وسلم قال اعوذ باللہ من الکفر والدَّین فقال رجل اتعدل الدین بالکفر قال نعم (رواہ النسائی)

اس کی تشریح نمبر (۱) میں گذر چکی ہے

## غلبۂ عدو اور شماتتِ اعداء سے استعاذہ

۲۸ (۲۴) عن عبد اللہ بن عمرو بن العاص ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کان یدعو بھٰذہ الکلمات اللّٰھم انی اعوذبک من غلبۃ الدَّین وغلبۃ العدو وشماتۃ الاعداء (رواہ النسائی)

(تشریح) دشمنوں کے لعن وطعن اور اُن کے اندر گھر جانے اور اُن کے غلبہ پا جانے کی مصیبتیں کچھ ایسی پوشیدہ نہیں کہ جنکی تشریح کی ضرورت ہو ہر شخص ایسے وقت میں خود بخود اپنے مالک کو یاد کیا کرتا ہے اور اُسی کی پناہ لیا کرتا ہے۔

## سوءِ خاتمہ، سوءِ قضاء اور مصیبتِ عظیمہ سے استعاذہ

(۲۵) عن ابی ھریرۃ قال کان النبی صلے اللہ علیہ وسلم یتعوذ من ھٰذہ الثلٰثۃ من درک الشقاء وشماتۃ الاعداء وسوء القضاء وجھد البلاء۔ (رواہ النسائی)

(تشریح) نظامِ عالم، الٰہی پروگرام کا عکس ہے جس کا نام تقدیر ہے اگر قلمِ تقدیر کسی انسان کے مطالب ومقاصد کے خلاف چلے تو وہ انسان تا ابد اپنے مقاصد میں کامیاب نہیں ہوسکتا اسلئے کامیابی کی کنجی تقدیرِ الٰہی کی موافقت ہے۔ اور بسا اوقات ناموافقتِ تقدیر کسی دعا کے اثر سے

موافق بنجاتی ہے جسکو تقدیر معلق کہتے ہیں۔ اس بناء پر سوء تقدیر کو حسن تقدیر سے بدلنے کے لئے تعوذ سکھلایا گیا۔

## انسان اور جنات کی نظر بد سے استعاذہ

(۲۶) عن ابی سعید قال کان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یتعوذ من عین الجان وعین الانس فلما نزلت المعوذتان اخذ بھما وترک ما سوی ذلک (رواہ النسائی)

(تشریح) فن مسمریزم نے یہ راز طشت ازبام کر دیا ہے کہ انسان کی نگاہ نہایت طاقتور چیز ہے اور میں تو کہتا ہوں کہ حدیث میں جو سمع و بصر کے شر سے پناہ الٰہی طلب کی گئی ہے۔ اس پناہ الٰہی پر انہیں محفوظ کہنا در حقیقت اس راز کو طشت ازبام کرنا تھا کہ جو قوت سمع و بصر میں ہوتی ہے۔ بہر حال انسان کی نگاہ صحت و مرض میں بڑا اثر رکھتی ہے جیسا کہ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کے ارشاد "العین حق" سے واضح ہے۔ گویا انسان آنکھوں کی راہ سے اپنی نظر کے زہریلے جراثیم منظور کے قلب میں پہونچایا کرتا ہے جس سے اسکی صحت خراب ہو جاتی ہے اور اسکی روح بیماری کے جال میں

۲۹ پھنس جاتی ہے۔ اس مخفی ایذاء سے بچنے کے لئے تعوذ سکھلایا گیا۔

سبحان اللہ اسلام کیسا مکمل دین ہے جسنے زندگی کا کوئی شعبہ اور اسکا کوئی ظاہر و مخفی جزو ایسا نہ چھوڑا جسمیں مسلمان کے لئے ہر قسم کی بھلائیاں نہ مجتمع کر دی ہوں۔ اور کوئی برائی ایسی نہ چھوڑی جس سے بچایا نہ ہو۔

## ہمسایہ بد سے استعاذہ

(۲۷) عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تعوذوا باللہ من جار السوء فی دار المقام فان جار البوادی یتحول عنک۔ (رواہ النسائی)

(تشریح) انسان پر جو اثرات طاری ہوتے ہیں وہ دو قسم کے ہیں ایک لازمی اور دوسرے متعدی پھر یہ دونوں اچھے بھی ہوتے ہیں اور برے بھی ہمسایہ بد کے اثرات بد جسقدر انسان کے لئے تکلیف دہ ہیں ظاہر ہے مثلاً ایک شخص نہایت دیندار ہے لیکن اس کا ہمسایہ بالکل اس کی ضد ہے تو اس حالت میں جسقدر زندگی دوبھر ہوگی ظاہر ہے اسلئے اس مصیبت غیر اختیاری پر کہ انسان ہمسایہ کو کسی طرح بھی اپنا پابند نہیں کر سکتا صرف اسی ذات وحدہٗ لاشریک سے فریاد کر سکتا ہے

جسکے قبضہ میں اسکے دل کی کلیں ہیں۔ اسی لئے ہمسایہ سے تعرض کے بجائے استعاذہ سکھلایا گیا

## شیاطین الجن والانس سے استعاذہ

(۲۸) عن ابی ذر قال دخلت المسجد ورسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم فیہ فجئت فجلست الیہ فقال یا اباذر تعوذ باللہ من شر شیاطین الجن والانس قلت او للانس شیاطین قال نعم۔ (رواہ النسائی)

اس کا مضمون جابجا آچکا ہے۔

## مسح کرتے وقت جہنم کی زنجیروں اور طوقوں سے استعاذہ

(۲۹) اللّٰھم فک رقبتی من النار واعوذ بک من السلاسل والاغلال (احیاء العلوم جلد۲)

تشریح کی حاجت نہیں۔

## مہلکاتِ ارضی سے استعاذہ

۳۰ (۳۰) عن ابن عمر قال سمعت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یقول اللّٰھم انی اعوذ بعظمتک ان اغتال من تحتی (رواہ النسائی)

(تشریح) زمین میں اسباب ہلاکت بہت سے ہیں منجملہ اُن کے زمین میں کسی شخص کا دھنس جانا بھی ہے یہ جسقدر غیر اختیاری مصیبت ہے اسکا نقشہ بہار اور کوئٹہ کے موجودہ ہولناک واقعات سے بخوبی معلوم ہوچکا ہے اسلئے ایسی تمام آفتوں سے بھی تعوذ سکھلایا گیا۔

## بُرا خواب دیکھنے پر استعاذہ

(۳۱) قال النبی صلے اللہ علیہ وسلم اذا رای احدکم فلیحدث بہ واذا رای ما یکرہ فلیتحول الی جنبہ الاخر و یستفل عن یسارہ ثلاثا ویستعذ باللہ من شرھا ولا یحدث بھا احدا فانھا لن تضرہ۔

(تشریح) روح انسانی نیند کی حالت میں بدنی تدبیر سے سبکدوش ہوکر اپنے آشیانۂ اصلی یعنی عالمِ ارواح و عالمِ مثال کیطرف متوجہ ہوجاتی ہے جسمیں بعض امور مستقلہ جنکے نقشے عالمِ مثال میں موجود ہیں اُسپر منکشف ہوجاتے ہیں اور بسا اوقات ہیبت ناک وقائع دکھلائے جاتے ہیں جس سے انسان ڈرجاتا ہے۔ اس بنا پر تعوذ کے رنگ میں دعا سکھلائی گئی،

کہ اُسکے پڑھنے سے امورِ مستقبلہ اور اُن کے نقشے انسان کے موافق بنجاویں -

## صحت بگڑ جانے اور آفتِ ناگہانی اور خدا کی ہر قسم کی ناراضی اور زوالِ نعمت سے استعاذہ

(۳۲) عن عبد اللہ بن عمر قال کان من دعاء رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اللّٰھمّ انی اعوذ بك من زوال نعمتك وتحول عافیتك وفجاءۃ نقمتك وجمیع سخطك

(تشریح) زوالِ نعمت ایک ایسا عنوان ہے جس سے خدا پناہ ہی میں رکھے۔ یہ وہ دردناک کیفیت ہے جسمیں انسان اپنے تمام فضائلِ فطری کو چھوڑنے پر مجبور ہو جاتا ہے اس لئے اس سے استعاذہ سکھلایا گیا تاکہ انسان عروجِ نعمت کے وقت میں زوالِ نعمت کیوقت کو بھی یاد کر کے درجۂ اعتدال کو ہاتھ سے نہ جانے دے - اور صحت و عافیت کیوقت مصیبت اور مرض کو نہ بھولے -

## گمراہی سے استعاذہ

(۳۳) عن ابن عباس ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کان یقول اللّٰھم لك اسلمت و بك اٰمنت وعلیك توکلت والیك انبت وبك خاصمت اللّٰھم انی اعوذ بعزتك لا الٰہ الا انت ان تضلنی انت الحی الذی لا یموت والجن والانس یموتون (متفق علیہ) ۲۱

اسکی تشریح موقع بموقع آچکی ہے

## طمع سے استعاذہ

(۳۴) عن معاذ عن النبی صلے اللہ علیہ وسلم قال استعیذوا باللّٰہ من طمع یھدی الی طبع (رواہ احمد والبیھقی فی الدعوات الکبیر)

حاجت تشریح نہیں -

## چاند گرہن کے وقت استعاذہ

(۳۵) عن عائشۃ ان النبی صلے اللہ علیہ وسلم نظر الی القمر فقال یا عائشۃ استعیذی باللّٰہ من شر ھذا فان ھذا ھو الغاسق اذا وقب - (رواہ الترمذی)

(تشریح) چاند گرہن ہونا قدرتِ الٰہی کا ایک نشان ہے لیکن یہ معاملہ چونکہ رات میں واقع ہوتا ہے اور اتفاقی طور پر کبھی عین گرہن کی حالت میں رات کو بعض خطرناک امور واقع ہو جاتے ہیں جسکو بدعقیدہ لوگ چاند گرہن کی تاثیر سمجھ لیتے ہیں اسی بنا پر

ایسے غلط عقیدوں سے بچنے کے لئے چاند کے گرہن ہونے پر تعوذ سکھلایا گیا۔ علاوہ ازیں چونکہ چاند کو حضور انور سے بھی کافی مشابہت ہے چنانچہ آپ عالم غیب کے مہتاب ہیں تو یہ عالم شہادت کا مہتاب ہے اسلئے بھی حضور نے اسکے گرہن ہونے کے لئے استعاذہ سکھلایا

## آگ کی گرمی سے استعاذہ

(۳۶) عن عائشۃ رض قالت قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اللّٰھم رب جبرئیل ومیکائیل ورب اسرافیل اعوذ بک من حر النار وعذاب القبر (رواہ النسائی)

تشریح کی حاجت نہیں

## قیامت کے دن ضیقِ مقام سے استعاذہ

(۳۷) عن عاصم بن حمید قال سألت عائشۃ رض بما کان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یفتتح قیام اللیل قالت سألتنی عن شئ ما سألنی عنہ احد کان یکبر عشرا ویسبح عشرا
۳۲ ویستغفر عشرا ویقول اللّٰھم اغفرلی واھدنی وارزقنی وعافنی ویتعوذ من ضیق المقام یوم القیامۃ (رواہ النسائی)

(تشریح) جب ایک مقام میں چند مقام کے لوگ جمع ہوجاتے ہیں تو تل رکھنے کو جگہ نہیں رہتی تو اس سے قیاس کرلیجئے کہ قیامت کے دن جبکہ تمام دنیا کے اولین وآخرین جمع ہوں گے تو کسقدر تنگی ہوگی اور باہم کشاکش ہوگی اسلئے اُسوقت کی کیفیت پر تعوذ سکھلایا گیا تاکہ اُس دن فراخی ہو۔

## شرِ لیل سے استعاذہ

(۳۸) اللّٰھم انی اسئلک من خیر ھذہ اللیلۃ وخیر ما فیہا واعوذ بک من شرھا وشر ما فیھا ۔ (رواہ مسلم) (تشریح کی حاجت نہیں)

## تکبّر سے استعاذہ

(۳۹) رب اعوذ بک من الکسل ومن سوء الکبر او الکفر وفی روایۃ من سوء الکبر والکبر ۔ (رواہ ابوداؤد والترمذی)

(تشریح) کسی خادم کا اپنے آقا کے ہمسر ہوجانا ایک ناقابل برداشت کیفیت ہے، چونکہ تکبر میں مملوک مالک کی حیثیت میں آنا چاہتا ہے اور تکبر میں انسان خدا کا ہمسر بننا چاہتا ہے اور یہ جسقدر سخت چیز ہے ظاہر ہے

اسلئے اس کیفیت مہلکہ سے استعاذہ سکھلایا گیا۔

## آندھی سے استعاذہ

(۴۰) عن ابی بن کعبؓ قال قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم لا تسبوا الریح فاذا رأیتم ما تکرھون فقولوا اللّٰھم انا نسئلک من خیر ھٰذہ الریح وخیر ما فیہا وخیر ما امرت به ونعوذ بك من شر ھٰذہ الریح وشر ما فیہا وشر ما امرت به (رواہ الترمذی)

(تشریح) آندھی سے بسا اوقات درخت گر جاتے ہیں کھیتوں کو نقصان پہنچتا ہے۔ انسان اپنے کاروبار سے رک جاتا ہے اور سب سے بڑی بات یہ کہ جراثیم وبائیہ آندھی کے ذریعہ سے پھیلتے ہیں جو گوناگون امراض کے موجب ہوتے ہیں اسلئے آندھی کی مضرتوں سے محفوظ ہونے کیلئے استعاذہ سکھلایا گیا۔

## حشرات الارض سے استعاذہ

(۴۱) عن ابن عباسؓ قال کان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یعوذ الحسن والحسین اعیذ کما بکلمات اللہ التامة من کل شیطان وھامة (الی آخر الحدیث) (مشکوٰۃ) ۳۳

(تشریح) انسان کا زمین سے گہرا تعلق ہے اسلئے زمینی موذیوں سے بچنا بسا اوقات بہت مشکل ہو جاتا ہے۔ مثلاً سانپ کاٹتا ہے۔ بچھو ڈستا ہے۔ شیر پھاڑتا ہے۔ کتّا کاٹتا ہے۔ مچھر، پسو، جوئیں ستاتی ہیں جنہیں سے بعض مچھروں کا کاٹنا طب کی رو سے مختلف جراثیم کو بدنِ انسانی میں منتقل ہونے کا سبب ہوتا ہے اسلئے بطور حفظ ماتقدم تعوذ کی تعلیم دی گئی۔

## ہر قسم کے درد اور بخار اور جوش مارنیوالی رگ سے استعاذہ

(۴۲) عن ابن عباس ان النبی صلے اللہ علیہ وسلم کان یعلمھم من الحمیٰ ومن الاوجاع کلھا ان یقولوا بسم اللہ الکبیر اعوذ باللہ العظیم من شر کل عرق نعار ومن شر حر النار (رواہ الترمذی)

(تشریح) بخار اور اسی قسم کے دیگر امراض میں بہت فوائد ہیں مثلاً بخار ہی انسانی گناہ کا کفارہ ہے اور اسی سے جسمانی حالت درجہ اعتدال پر آجاتی ہے اور اسی سے انسان اپنا عجز محسوس کرکے خدا کی بندگی کیطرف متوجہ ہوتا ہے لیکن ان فوائد کے ساتھ ایک مضرت بھی ہے اور وہ یہ کہ بخار کی حالت میں انسان بسا اوقات اعمال حسنہ مثل نماز روزہ سے قاصر ہو جاتا ہے اس بناپر اصلی

چیز سے تعرض نکرتے ہوئے اُس کی مضرت کو دور کرنے کے لئے اُسکے شر سے تعوذ کی تعلیم دیگئی۔ اور یہی فرق امراض خبیثہ اور اس قسم کے امراض غیر خبیثہ میں الفاظ حدیث سے ظاہر ہے۔

## باندی غلام اور بی بی کی پیشانی کے بال پکڑ کر اور اونٹ کا کوہان پکڑ کر استعاذہ

(۴۳) عن عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ عن النبی صلے اللہ علیہ وسلم قال اذا تزوج احدکم امرأۃ او اشتری خادما فلیقل اللھم انی اسئلك خیرھا وخیر ما جبلتہا علیہ واذا اشتری بعیرا فلیاخذ بذروۃ سنامہ ولیقل مثل ذلك وفی روایۃ فی المرأۃ والخادم ثم لیاخذ بناصیتہا ولیدع بالبرکۃ (رواہ ابوداؤد وابن ماجۃ)

(تشریح) انسان، لونڈی غلام اونٹ وغیرہ کا بہت سے کاموں میں محتاج ہے لیکن اگر کوئی غلام شریر اور لونڈی خبیث اور اونٹ سرکش ہو تو یہ چیزیں ایک مستقل وبال ہیں اس بنا پر اُن چیزوں کی شرارت سے پناہ مانگنے کی تعلیم دیگئی۔

## امارت صبیان سے استعاذہ ۴۴

(۴۴) عن ابی ھریرۃ رضی قال قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تعوذوا باللہ من راس السبعین واما

(تشریح) ہر امیر و حاکم کے لئے کمال عقل و کمال علم و قدرت کی ضرورت ہے تاکہ وہ نظام رعیت کو درست رکھ سکے لیکن اگر وہ ناقص العقل لہو و لعب کی طرف مائل، اہم مقاصد ملکیہ سے غافل ہے تو وہ رعیت کے لئے ایک عذاب ہے جس سے بچنے کے لئے دعا سکھلائی گئی۔ اور اسی حدیث امارت صبیان سے یہ بھی مترشح ہوا کہ جب تک براہین قاطعہ عزل امیر کے لئے نہوں اُسوقت تک تعوذ لو کرتے رہو مگر مقابلہ کے لئے کھڑے نہ ہو ہاں جب شرائط شرعیہ مقابلہ کے پائے جاویں تو اُسوقت ایسا اقدام کرو

## وبال جان اولاد سے استعاذہ

(۴۵) اللھم انی اعوذ بك من امرأۃ تشیبنی قبل المشیب واعوذ بك من ولد یکون علیّ وبالا واعوذ بك من مال یکون علیّ عذابا واعوذ بك من صاحب خدیعۃ ان رأی حسنۃ دفنھا وان را

سیئۃ افشاھا (الحزب الاعظم ص۱۲۳ مطبوعہ مطبع مرتضوی)

## بُرے پڑوسی - بُرے دن - بُری رات - بُری گھڑی سے استعاذہ

(۴۶) اللّٰھُمَّ اِنّی اعوذ بک من یوم السّوء ولیلۃ السّوء وساعۃ السوء ومن جار السوء فی دار المقام - (رواہ الطبرانی)

(تشریح) انسانی حیات کی شیرینی اور اس کا لطف ماحول کی شیرینی اور اس کے خوشگوار ہونے پر مبنی ہے اگر انسان کا ماحول درست ہو تو حیات خوشگوار حاصل ہوگی لیکن اگر ایسا نہ ہوگا تو زندگی تلخ رہیگی۔ انسانی ماحول کی تین قسمیں ہیں - زمان - مکان - اور مکین - اگر یہ تینوں درست ہوں تو زندگی کا لطف آتا ہے - ورنہ زندگی موت سے بدتر ہو جاتی ہے - اسلئے بُری ساعت، بُرے دن، اور بُرے انسان اور بُرے مقام سے تعوذ سکھلایا گیا - اور اگر یہ سب بُرائیاں اکٹھی ہو جاویں تو پھر تو انسان ایسی مصیبتِ عظیمہ میں گرفتار ہو جاتا ہے کہ بجز پناہِ خداوندی کے چارہ ہی نہیں ہو سکتا -

۳۵ نیا لباس پہنتے وقت اُسکے شر سے استعاذہ

(۴۷) اللّٰھُمَّ لک الحمد انت کسوتنیہ اسئلک خیرہ وخیر ما صنع لہ واعوذ بک من شرہ وشر ما صنع لہ (ابوداؤد - ترمذی - ابن حبان - حاکم)

(تشریح) لباس خدائی نعمتوں میں سے ایک بڑی نعمت ہے لیکن ہر نعمت شکریہ کی مستحق ہے اگر اسکا شکر ادا نہ کیا جائیگا تو "لتسئلن یومئذ عن النعیم" کے مطابق بازپرس ہوگی جسمیں اُس کو ضرر اُٹھانا پڑیگا - نیا لباس پہننے میں بسا اوقات انسان کہنہ لباس پہننے والوں کی تحقیر پر آمادہ ہو جاتا ہے اور خود اُسکے اندر ایک قسم کا تکبر اور انانیت پیدا ہو جاتی ہے - اسلئے نئے لباس پہننے کے وقت تعوذ سکھلایا گیا -

## تکبر - سحر - وسوسۂ شیطان سے استعاذہ

(۴۸) اعوذ باللّٰہ من الشیطان الرجیم من نفخہ ونفثہ وھمزہ (ابوداؤد - ابن ماجہ - ابن حبان - بیہقی)

اسکی تشریحات موقع بموقع گذر چکی ہیں حاجتِ اعادہ نہیں

## فتنۂ لیل ونہار و آفاتِ سماوی وارضی سے استعاذہ

(۴۹) اعوذ بکلمات اللہ التامات التی لا یجاوزھن بر ولا فاجر من شر ما ینزل من السماء
وما یعرج فیہا ومن شر ما ذرء فی الارض وما یخرج منہا ومن شر فتن اللیل وفتن النہار
ومن شر طوارق اللیل والنہار الا طارقا طریقا یطرق بخیر یا رحمٰن (رواہ الطبرانی)

حاجت تشریح نہیں

## اپنے نفس یا کسی مسلمان کو برائی پہونچانے سے استعاذہ

(۵۰) اعوذ بک ان اقترف علی نفسی سوءا واجرہ الی مسلم (رواہ الطبرانی)

اسکی تشریحات پہلے گذر چکی ہیں

## نیا چاند دیکھکر اُسکے شر سے استعاذہ

(۵۱) اللّٰھم انی اسئلک من خیر ھذا الشہر واعوذ بک من شرہ (رواہ الطبرانی)

(تشریح) انسان کے ساتھ خدا کے ہاتھوں سے جو واقعات خیر وشر ہوتے ہیں وہ معینہ اوقات سے
وابستہ ہیں یہ ضروری نہیں کہ اگر ایک مہینہ میں انسان خوشحال اور آسودہ رہا تو دوسرے مہینہ میں
بھی ایسا ہی ہوگا۔ بہت ممکن ہے کہ انسان کی نسبت دوسرے مہینہ میں تقدیر نے جن واقعات کو ۳۶
وابستہ کر دیا ہے وہ واقعات اُس کے حق میں خطرناک اور مضر ہوں لیکن خدا کی رحمت کبریٰ کی بناپر
اُن واقعات کو اپنے موافق بنانے کے لئے شریعت میں علاج موجود ہے اور وہ یہ کہ شروع مہینہ میں
چاند دیکھنے کے ساتھ ہی تعوذ کیا جائے تو انشاء اللہ ناگوار واقعات سے محفوظ رہیگا۔ اگر یہ تسلیم کیا
جائے کہ چاند نصف اول میں راحتوں کو لانے کا موجب ہے تو اسی کی حرکت زوال نصف آخر میں مضرتوں
کے لانے کا موجب ہے۔ تو تب بھی ہم کہتے ہیں کہ ان مادّی اسباب کی تاثیرات تبدیل کرنے کے لئے
بھی ایک فوق المادیات قوت موجود ہے۔ جس سے تعوذ کرکے ان تاثیرات میں انقلاب پیدا کیا جاسکتا ہے

## حسدِ حاسد سے استعاذہ

(۵۲) قال عبادۃ بن الصامت اتی جبرئیل علیہ السلام النبی صلی اللہ علیہ وسلم
وھو یوعک فقال بسم اللہ ارقیک من کل شیء یوذیک من حسد حاسد ومن
کل عین اللہ یشفیک (رواہ ابن ماجہ)

تشریح کی حاجت نہیں۔

# فتن سے استعاذہ

(۵۳) ونعوذ باللہ من الفتن ۔ (رواہ ابن حبان والحاکم وابن ابی شیبۃ)

(تشریح) دُنیا ایک تغیر پذیر جگہ ہے اسلئے انسان ایک حالت پر نہیں رہ سکتا کبھی مالدار ہے تو کبھی نادار، کبھی تندرست ہے تو کبھی مریض کبھی قوی ہے تو کبھی ضعیف، کبھی نیکی کی طرف مائل ہے تو کبھی بدی میں مصروف، اور اُسکی طرف میلان۔ غرض اس قسم کے سیکڑوں دینی و دنیوی احوالِ پُرفتن کا نوارد انسان پر ہوتا ہے جو انسان کے لئے غیر اختیاری امر ہے اور اس کے پاس اسکی مدافعت کا کوئی حربہ نہیں بجز اس کے کہ وہ اللہ کی پناہ کے قلعہ میں آئے اسلئے فتن سے تعوذ کی تعلیم دی گئی۔

# اہلِ نار سے استعاذہ

(۵۴) واعوذ باللہ من اہل النار۔ (رواہ النسائی والحاکم)

تشریح کی ضرورت نہیں

# بازار میں جھوٹی اور بری قسم کھانے سے استعاذہ

۲۷ (۵۵) اللّٰھم انی اعوذ بك ان تصیب فیھا یمینا فاجرۃ او صفقۃ خاسرۃ۔ (رواہ الترمذی وابن السنی)

حاجت تشریح نہیں۔

# رات کو اُٹھتے وقت استعاذہ

(۵۶) عن ابی سلمۃ کان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اذا قام من اللیل قال اللّٰھم انی اعوذ بك من الشیطان الرجیم۔

حاجت تشریح نہیں۔

# چھوٹے بچوں کیلئے استعاذہ

(۵۷) کان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یعوذ الحسن والحسین اعیذ کما بکلمات اللہ التامات الحدیث۔ (کتاب الاذکار للنووی)

(تشریح) اطفال کی فطرت ضعیف واقع ہوئی ہے اور مضرت کی مدافعت اُن میں بہت کمزور ہے اسلئے بالغین وعاقلین کی بہ نسبت وہ زیادہ خطرہ میں ہیں۔ پھر بہت سے خطرات اُن کو ایسے

لاحق ہیں کہ انسان کو اُن کے اسباب پر اطلاع بھی نہیں ہے اور اگر علم ہو بھی جائے تو بسا اوقات اُن کا ہٹانا انسان کے بس کا نہیں ہوتا اسلئے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت حسن رضی وحسین رضی کے لئے ان خطرات سے محفوظ ہونے کے لئے تعوذ فرمایا جس سے بطور استنباط معلوم ہوا کہ مسلمانوں کے تمام بچوں کو تعوذ کی پناہ میں لایا جانا اُنکی سلامتی وکامیابی کے لئے ایک ناگزیر امر ہے۔

## اعمالِ عبادت میں شیطان کے وسوسہ ڈالنے کیوقت استعاذہ

(۵۸) عن ابی العاص قال قلت یا رسول اللہ ان الشیطان قد حال بینی وبین صلوٰتی وقرآنی یلبسہا علیّ قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ذلک شیطان یقال لہ خنزب فاذا احسستہ فتعوذ باللہ منہ واتفل علی یسارک ثلاثا الحدیث۔ (رواہ مسلم)

حاجت تشریح نہیں۔

## ہر قسم کے درد سے استعاذہ

(۵۹) عن ابن عباس رض ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کان یعلمھم من الاوجاع ومن الحمی ۴۸
ان یقول بسم اللہ الکبیر نعوذ باللہ العظیم من شر عرق نعار ومن شر حر النار
(کتاب الاذکار للنووی)

اوپر کی حدیثوں میں تشریح گذر چکی ہے

## بچھو کے کاٹ لینے پر نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کا استعاذہ

(۶۰) لدغت النبی صلے اللہ علیہ وسلم عقرب وھو یصلی فلما فرغ قال لعن اللہ عقربا لاتدع مصلیا ولا غیرہ ثم دعا بماء وملح فجعل یمسح علیہا ویقرء قل یا ایہا الکافرون وقل اعوذ برب الفلق وقل اعوذ برب الناس۔ (رواہ الترمذی)

(تشریح) مادی مضرات میں زہریلے حیوانات کو خاص مرتبہ حاصل ہے اور بچھو کا کاٹنا دیگر سمّی جانوروں کی بہ نسبت کثیر الوقوع بھی ہے اس مدافعت کے لئے حضرت علیہ السلام نے مادی وروحانی علاج کو جمع کیا ہے چنانچہ نمکین پانی کا موضع نیش میں لگانا دفع سمیت کا ایک مادی علاج ہے تو سورہ کافرون اور معوذتین کا پڑھنا اسکا روحانی علاج ہے معوذتین کے روحانی علاج

ہونے میں تو کوئی شبہ ہی نہیں ہو سکتا لیکن سورہ کافرون کا روحانی علاج ہونا محلِ اشتباہ ہے کیونکہ اسمیں کوئی استعاذہ مذکور نہیں ہے لیکن اگر استعاذہ کی حقیقت سمجھ لیجائے گی تو گہری نظر میں خود بخود یہ معلوم ہو جائیگا کہ اس سورۃ کو بھی استعاذہ سے خاص تعلّق ہے۔

استعاذہ کی حقیقت یہ ہے کہ انسان اپنے اعداء اور دشمنوں کی مضرت سے بچنے کے لئے خدائی اعانت حاصل کرے لیکن خدائی اعانت اُسوقت تک حاصل نہیں ہو سکتی جب تک کہ انسان خدائی دشمنوں کا کُلّی بائیکاٹ نہ کرے کیونکہ اگر خدا کے دُشمنوں سے تعلّق ہو تو وہ بھی خدائی دُشمنوں میں منسلک سمجھا جاویگا۔ اور ظاہر ہے کہ ایسوں کو کیونکر خدائی اعانت حاصل ہوگی۔ بنا بریں علیہ اعانتِ الٰہی کے اس مقدمہ و موقوف علیہ یعنی مقاطعہ عن الکفار کی تکمیل کے لئے سورۃ کافرون کا شمول بھی معوذتین کے ساتھ وقتِ استعاذہ فرمایا گیا۔

## فسق۔ قساوتِ قلبی۔ غفلت و مسکنت۔ ریا و نمود۔ گونگا و بہرا پن سے استعاذہ

(٦١) اعوذبک من القسوۃ والغفلۃ والذلۃ والمسکنۃ۔ واعوذبک من الفقر
والکفر والفسوق والشقاق والسمعۃ والریاء واعوذ بک من الصمم والبکم ٣٩
والجنون والجذام وسیٔ الاسقام وضلع الدّین۔ (رواہ البخاری ومسلم وابوداؤد والترمذی وابن حبان والحاکم والطبرانی)

(تشریح) انسان کی ساتھ چونکہ ہر وقت ایک دشمن لگا ہوا ہے۔ جو اسکی ملکیت و بہیمیت دونوں کو عیبدار بنانے کی فکر میں مشغول ہے۔ اسلئے حدیثِ بالا میں اُن عیوب سے بھی استعاذہ سکھلایا گیا جو اُسکی روح کو عیب دار بنانے والے ہیں جیسے مثلاً فسق، غفلت عن اللہ۔ قساوتِ قلبی ریاء و نمود وغیرہ اور اُن چیزوں سے بھی تعوذ سکھلایا گیا جو اُسکی بہیمیت کو عیبدار کرتی ہیں۔ جیسے گونگا پن اور بہرا پن وغیرہ۔ پس جس طرح بجلی اپنے خزانہ میں ہوتی ہے یا کنکشن سے چلکر تاروں پر دوڑتی ہے تو کسی کو نظر نہیں آتی۔ لیکن وہی بجلی جب قمقمہ میں آجاتی ہے تو ہر کس و ناکس کو اُسکے تاروں پر دوڑنے کا اور خزانہ میں موجود ہونے کا یقین ہو جاتا ہے اسی طرح شیطان بھی جب قلب انسانی پر آکر مسلّط ہوتا ہے تو اُسوقت تو کسی کو نظر نہیں آتا البتہ آئینہ افعال میں جب فسق و فجور، شہوت و غفلت عجب و ریا، ذلّت و مسکنت دکھلاتا ہے

تو آئینۂ افعال میں وہ بھی بجلی کی طرح نمایاں ہوجاتا ہے اور اس کے وجود کا بھی پھر طبائع سلیمہ انکار نہیں کرسکتیں۔

## خدا کے مخلوق ہونے کے وسوسہ پر استعاذہ

(۶۲) عن ابی هریرة قال قال رسول الله صلے الله علیه وسلم یاتی الشیطان احدکم فیقول من خلق کذا من خلق کذا حتی یقول من خلق ربك فاذا بلغ ذلك فلیستعذ بالله ولینته (رواه البخاری)

(تشریح) چونکہ خدا کی ذات بحث اور مجادلہ سے پاک ہے اور واجب الوجود کے وجود پر بحث کرنا درحقیقت اپنی حقیقت کو بھولکر دہریت وشیطان کی طرف آنا ہے اسلئے اس سے تعوذ سکھلایا گیا۔

## عقائد باطلہ سے استعاذہ

(۶۳) عن عمرؓ ان النبی صلے الله علیه وسلم کان یتعوّذ من الجبن والبخل وفتنة الصدر وعذاب القبر۔ (رواہ النسائی ص۲۶۶) ۴۰

تشریح کی حاجت نہیں

## تشتت کار وغیرہ سے یوم عرفہ میں استعاذہ

(۶۴) عن علی رضؓ قال اکثر دعاء النبی صلے الله علیه وسلم یوم عرفة فی الموقف اللّٰهم لك الحمد کالذی نقول وخیرا مما نقول اللّٰهم لك صلاتی ونسکی ومحیای ومماتی والیك مآبی ولك رب تراثی اللّٰهم انی اعوذبك من عذاب القبر ووسوسة الصدر وشتات الامر اللّٰهم انی اعوذبك من شر ما تجیٔ به الریح۔ (رواہ الترمذی فی منتہ)

تشریح یوم عرفہ میں مختلف العادات، مختلف الاوطان، مختلف الطبائع، مختلف المزاج انسانوں کا اجتماع ایک خاص مقام یعنی میدان عرفات میں ہوتا ہے اور ہر شریک ہونے والا انسان اپنی نیک وبد طبیعت کو لیکر عرفات میں حاضر ہوتا ہے اور اس کے اثرات دیگر قلوب میں جاری وساری ہوتے ہیں۔ چنانچہ صحبت کی زبردست تاثیر کا انکار کسی طرح نہیں ہوسکتا لہذا اس اجتماع کے خلط واختلاط کا یہ لازمی نتیجہ ہے کہ انسان کے افکار واعمال وخیالات میں مجمع کے اثر صحبت سے

ایک انتشار اور تشتت ہو اور نیکی کے لئے ایک مستقل مرکز جو قلب مومن کے لئے ضروری ہے وہ زائل ہوجائے اسلئے یوم عرفہ میں حج کی غرض و غایت اصلی یعنی کیفیتِ عشقیہ و جمعیت خاطر کے تحفظ کے لئے تشتتِ کار و فکر سے استعاذہ کی تعلیم دی گئی۔

علاوہ ازیں جس طرح ہر گھر میں ایک ہی بڑا ہوتا ہے اور سلطنت میں ایک ہی بادشاہ ہوتا ہے اور ہر قبیلہ کا ایک ہی سردار ہوتا ہے۔ اسی طرح تمام دنوں میں بھی ایک ہی دن باعتبار اپنی کیفیت و احوال کے سردار تسلیم کیا جانا ناگزیر ہے اور حسب ارشاد نبوی وہ یوم عرفہ ہی ہے پس اسمیں اگر انسان کو دلجمعی نصیب ہو جاویگی تو گویا سمجھنا چاہیئے کہ سال بھر اس دلجمعی کا مستحکم ہونا ایک امر یقینی ہے اور اگر اسدن تشتت کار ہوگا تو سمجھنا چاہیئے کہ تمام سال اسی کے اثرات رہیں گے اسلئے حضورؐ نے اس یومِ اعظم و معظم میں استعاذہ فرمایا یہیں سے معلوم ہوا کہ استعاذہ کے باب میں مقام اور وقت کے اثرات کو بھی دخل ہوتا ہے۔

## دشمن سے خوف کیوقت استعاذہ

۱۴۱ (۶۵) عن ابی موسی الاشعری ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان اذا خاف قوماً قال اللّٰھم انا نجعلک فی نحورھم و نعوذ بک من شرورھم۔ (رواہ ابوداؤد والنسائی)

حاجتِ تشریح نہیں۔

## رات کو کتّا بھونکنے پر استعاذہ

(۱۴۲، ۱۴۳، ۱۴۴) (۶۶) عن جابر بن عبد اللہؓ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا سمعتم نباح الکلاب ونھیق الحمار باللیل فتعوذوا باللہ فانھن یرین مالا ترون۔

اسکی تشریح اوپر گذر چکی ہے۔

## سب وشتم اور غصّہ کے وقت استعاذہ

(۶۷) عن سلیمان بن صرد قال کنت جالساً مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم ورجلان یستبان واحدھما قد احمر وجھہ وانتفخت اوداجہ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انی لاعلم کلمۃ لو قالھا لذھب عنہ ما یجد لو قال اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم ذھب عنہ ما یجد فقالوا لہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال تعوذ باللہ

من الشیطان الرجیم - (رواہ البخاری ومسلم)

اسکی تشریح ۴۵ میں گذرچکی

## حمام میں داخل ہوتے وقت استعاذہ

(۶۸) عن ابی ھریرۃ رض قال قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نعم البیت الحمام یدخلہ المسلم اذا دخلہ سأل اللہ عز وجل الجنۃ واستعاذہ من النار (رواہ ابن السنی)

(تشریح) حمام ایک ایسی جگہ ہے جہاں پر عموماً برہنگی، ہیجان شہوات، نظر علی الاجنبیات اور اس قسم کی دیگر خرابیاں واقع ہوتی ہیں اور اس طور سے واقع ہوتی ہیں کہ انسان بے اختیار ہوجاتا ہے پس اگر اس قسم کی خرابیوں سے انسان بچ جائے تو اس کا ثمرہ جنت ہے اور نہ بچے تو نتیجہ دوزخ ہے۔ اس بنا پر یہاں جنت سے سوال اور دوزخ سے استعاذہ کیا گیا۔ یہیں سے بطور استنباط یہ بھی معلوم ہوا کہ استعاذہ اصل میں دوزخ اور اُس کے آثار فی الدنیا والآخرۃ سے بچنے کے لئے وضع ہوا ہے۔ اور استغفار و مغفرت جنت اور اُس کے آثار فی الدنیا والآخرۃ کو حاصل کرنے کے لئے وضع ہوا ہے۔ اور ان دونوں میں ایک خاص نسبت ہے۔ ۴۲

## آندھی کے اندھیرے سے استعاذہ

(۶۹) عن ابن عباس رض ان جاء مع الریح ظلمۃ تعوذ بالمعوذتین - (رواہ الطبرانی فی الکبیر)

اسکی تشریح کی حاجت نہیں۔

## حالتِ سفر میں وقت صبح استعاذہ

(۷۰) عن ابی ھریرۃ رض قال کان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اذا کان فی سفر فاسحر یقول سمع سامع بحمد اللہ ونعمتہ وحسن بلائہ علینا اللّٰھم صاحبنا فافضل علینا عائذا باللہ من النار (رواہ ابوداؤد)

حاجتِ تشریح نہیں۔

## بیت الخلا جاتے وقت استعاذہ

(۷۱) عن انس رض اذا دخل الخلاء قال اللّٰھم انی اعوذ بک من الخبث والخبائث (رواہ البخاری)

(تشریح) الٰہی مخلوق میں شیاطین و ملک متضاد الفطرت ہیں فرشتوں کو طہارت سے الفت اور

نجاست سے نفرت ہے تو شیاطین اور اکثر جنوں کو نجاست سے الفت اور طہارت سے نفرت ہے اسی وجہ سے انسان کے یہ بدترین دشمن مواضعِ نجاست یعنی بیت الخلا وغیرہ میں اکثر جمع ہوتے ہیں اور انسان نہ اُنہیں دیکھ سکتا ہے نہ اُن کے ضرر سے بچ ہی سکتا ہے لہذا ایسے مواقع پر فطرت کا اقتضاء تھا کہ استعاذہ کیا جائے۔ چنانچہ اَحْرِث الفطرۃ کے شرف سے مشرف ہونیوالے نبی الانبیاء نے اسی لئے ایسے مواضع میں استعاذہ فرمایا۔

## دو شخصوں میں جھگڑے کے وقت استعاذہ

(۷۲) عن سلیمان بن آدم قال رأیت رجلین اختصما عند النبی صلی اللہ علیہ وسلم فغضب احدھما حتی احمر فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انی لاعلم کلمۃ لو قالھا لذھب عنہ ما یجد قال اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم۔ (عمل الیوم واللیلۃ)

اسکی تشریح گذرچکی ہے

## صبح و شام حوادثاتِ ناگہانی سے استعاذہ

۴۳ (۷۳) عن انس ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یدعو بھذہ الدعوات اذا اصبح واذا امسی اللھم انی اسئلک من فجاءۃ الخیر واعوذبک من فجاءۃ الشر فان العبد لا یدری ما یفجأہ اذا اصبح واذا امسی (عمل الیوم واللیلۃ۔)

تشریح کی حاجت نہیں۔

## تمام دن شیطان سے محفوظ رہنے کے لئے صبح کے وقت استعاذہ

(۷۴) عن انس عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال من قال حین یصبح اعوذ باللہ السمیع العلیم من الشیطان الرجیم اجیر من الشیطان حتی یمسی (عمل الیوم واللیلۃ)

تشریح کی ضرورت نہیں۔

## مسجد سے نکلنے کے وقت استعاذہ

(۷۵) عن ابی ھریرۃ رض ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا دخل احدکم المسجد اوالی المسجد فلیسلم علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ولیقل اللھم فتح لی ابواب رحمتک واذا خرج فلیسلم علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ولیقل اللھم اعذنی من الشیطان الرجیم۔ (عمل الیوم واللیلۃ)

حاجت تشریح نہیں۔

## سفر میں بعد فجر استعاذہ

(۷۶) عن ابی برزۃ الاسلمی عن ابیہ قال کان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اذا صلے الصبح قال ولا اعلمہ الا قال فی سفرہ فع صوتہ الی اٰخر الحدیث - وفیہ اللّٰھم انی اعوذ برضاك من سخطك اللّٰھم انی اعوذبك منك ثلاث مرات (عمل الیوم واللیلۃ)

تشریح کی ضرورت نہیں

## شیطان اور اسکے لشکر سے استعاذہ

(۷۷) عن ابی امامۃ عن النبی صلے اللہ علیہ وسلم قال ان احدکم اذا اراد ان یخرج من المسجد تداعت جنود ابلیس واجلبت واجتمعت کما تجتمع النحل علے یعسوبھا فاذا قام احدکم علے باب المسجد فلیقل اللّٰھم انی اعوذبك من ابلیس وجنودہ فانہ اذا قالھا لم یضرہ (عمل الیوم واللیلۃ)

تشریح مضمون سے ظاہر ہے

## آسمان غبار آلود دیکھکر استعاذہ ۴۴

(۷۸) عن عائشۃ رض قالت کان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اذا رأی فی السماء ناشئاً غباراً او ریحاً استقبلہ من حیث کان وان کان فی الصلوٰۃ تعوذ باللہ من شرہ (عمل الیوم واللیلۃ)

(التشریح) غبار اور دھواں ایسی چیزیں ہیں کہ انسانی مسامات یعنی منہ اور ناک وغیرہ جیسے راستوں سے داخل ہو کر قلب اور اندرونی اعضاء میں پھیلکر گوناگون امراض کا موجب ہوتے ہیں ابن سینا کا قول ہے لولا الغبار والدخان لعاش بنو اٰدم الف سنۃ یعنی غبار اور دھواں اگر نہ ہوتے تو انسان ہزار برس تک زندہ رہا کرتے چنانچہ پہاڑوں کی آب و ہوا میں جو خاص کیفیت ہے وہ محض اسی کا نتیجہ ہے کہ وہاں غبار اور دھواں پہاڑوں کی مرتفع آب و ہوا کی لطافت پر غالب نہیں آتا اس بنا پر اس مضر حیات مادہ سے استعاذہ کیا گیا - اور حضرت نبی امی صلے اللہ علیہ وسلم نے حکمت یونان کا عقدہ لاینحل ابن سینا سے کئی سو سال پہلے اس طرح حل فرما دیا - پس جو لوگ ابن سینا کی عقل پر ایمان لائے ہوئے ہیں وہ ذرا اسلام کی اس گہری اور لطیف تعلیم پر نظر فرمائیں کہ اسلام کو جیسا نعوذ باللہ ردی مذہب انہوں نے یا نا واقف مسلمانوں نے سمجھ رکھا ہے وہ نفس الامر میں

کیا کامل دینِ فطرت ہے اور انہیں ایسے خیالاتِ فاسدہ سے کس درجہ اپنی فہموں اور عقلوں پر ماتم کی ضرورت ہے۔

## سامنے سے بادل آتے دیکھکر استعاذہ

(۷۹) عن عائشۃ رضؓ ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کان اذا رای سحابا مقبلا من افق من الآفاق ترک ماھو فیہ وان کان فی صلوتہ حتے یستقبلہ فیقول اللھم انا نعوذبک من شر ما ارسلت بہ ۔ (عمل الیوم واللیلۃ)

تشریح کی حاجت نہیں۔

## بعد نماز جمعہ استعاذہ

(۸۰) عن عائشۃ رضؓ قالت قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم من قرأ بعد صلوۃ الجمعۃ قل ھو اللہ احد وقل اعوذ برب الفلق وقل اعوذ برب الناس سبع مرات اعاذہ اللہ عز وجل من السوء الی الجمعۃ الاخری (عمل الیوم واللیلۃ)

تشریح مضمون حدیث سے ظاہر ہے

۴۵

## بدن کی ماؤف جگہ کے لئے استعاذہ

(۸۱) من اشتکی المًا اوشیئًا فی جسدہ فلیضع یدہ الیمنے علے المکان الذی یالم ولیقل بسم اللہ ثلث مرات ولیقل سبع مرات اعوذ باللہ وقدرتہ من شر ما اجد واحاذر (رواہ مسلم واصحاب الاربعۃ)

اسکی تشریح کی ضرورت نہیں۔

## شیطان کے قلب پر گذرنے سے استعاذہ

(۸۲) عن ابن مسعود رضؓ قال قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ان للشیطان لمۃ بابن آدم وللملک لمۃ فاما لمۃ الشیطان فایعاد بالشر وتکذیب بالحق واما لمۃ الملک فایعاد بالخیر وتصدیق بالحق فمن وجد ذلک فلیعلم انہ من اللہ فلیحمد اللہ ومن وجد الاخری فلیتعوذ باللہ من الشیطان الرجیم ثم قرأ الشیطان یعدکم الفقر ویأمرکم بالفحشاء ۔ (رواہ الترمذی)

(تشریح) ہم گذشتہ فوائد حدیث میں بیان کرچکے ہیں کہ انسان کے ساتھ ہر وقت ایک غیر مرئی دشمن لگا ہوا ہے جو اسکی ملکیت و بہیمیت کو عیدار بنا دیتا ہے اور یہ دشمن مخفی ایک لمحہ کیلئے بھی اپنی مضر کارروائیوں سے غافل نہیں لیکن بیچارہ انسان نہ اسکو دیکھ سکتا ہے نہ مدافعت کی تدبیر کرسکتا ہے اسلئے ایسے دشمن کو کسی غیبی طاقت کی پناہ میں آکر ہی شکست دیجا سکتی ہے اسی لئے جب شیطان کا انسان کے قلب پر گذر ہو تو فورًا استعاذہ سکھلایا گیا +

# کھانا کھانے کے بعد استعاذہ

(۸۳) اللّٰھم اطعمنا طیبًا فاستعملنا صالحًا فاجعلہ عونًا لنا علٰی طاعتک ونعوذبک ان نستعین بہ علٰی معصیتک (احیاء العلوم)

(تشریح) کھانا کھانے کے بعد بظاہر استعاذہ بے محل معلوم ہوتا ہے کیونکہ اس موقع کو شکر سے زیادہ مناسبت ہے لیکن یہ خیال صحیح نہیں اگر بہ نظر تعمق دیکھا جائے تو یہ موقع بھی استعاذہ کے لئے ایک اہم موقع ہے وجہ اسکی یہ ہے کہ کھانے ہی سے انسان کی زندگی قائم رہتی ہے اور یہی وہ چیز ہے کہ جس کے لئے انسان طرح طرح کے دھندے کرتا ہے یہی پیٹ وہ بڑی بلا ہے جسکے لئے انسان چوری کرتا ہے ڈاکہ ڈالتا ہے۔ ضمیر فروشی کشت وخون سب کچھ اسی کے لئے کرتا ہے اور یہی کھانا ہے جسکے بعد انسان کے دماغ میں طرح طرح کے بُرے بھلے عزائم آتے ہیں اور اسکو قسم قسم کے گناہوں میں پھنسواتے ہیں غرض پیٹ کی خاطر انسان بلا تکلف خدا ورسول سے غداری کرنے پر آمادہ ہوجاتا ہے۔

حضرت یحیٰی علیہ السلام سے منقول ہے کہ ایک مرتبہ آپ نے شیطان سے پوچھا کہ کبھی تو مجھ پر بھی قابو پاتا ہے شیطان نے کہا نہیں مگر اسوقت میں کہ آپ پیٹ بھر کر کھانا کھائیں اور اس کے سبب سے نماز اور ذکر الٰہی وغیرہ میں کاہلی اور سستی پیدا ہو۔ حضرت یحیٰی علیہ السلام نے اس کے بعد کبھی پیٹ بھر کر کھانا نہ کھایا۔ اس لئے اوّلًا تو شکم پُری سے منع فرمایا گیا اور اسکے بعد بھی چونکہ اکثر لوگ پیٹ بھر کر کھانا کھانیکے عادی ہیں جس سے کسل اور سستی وغفلت کا پیدا ہونا ایک یقینی امر ہے تو اُن کو کھانا کھانے کے بعد تعوذ سکھلایا گیا تاکہ یہ کھانا خدا کی اطاعت کا جذبہ پیدا کرے اور نافرمانی سے انسان کو بچائے۔ ایک طرف اگر بھوک سے استعاذہ فرمایا تو دوسری طرف شکم پُری کے بعد بھی استعاذہ کی تلقین کی گئی جن ہر دو امور سے یہی واضح ہوتا ہے کہ اسلام نے نہ صرف اسی سلسلہ میں بلکہ ہر ایک سلسلہ میں اعتدال قائم کیا ہے اور اسی بنا پر وہ تمام مذاہب عالم میں فطرت کا حامل ہے اور وہی انسان کو صراطِ مستقیم دکھلانے والا ہی اسی لئے اسلام کے علاوہ جس مذہب نے خدا تک پہونچنے کا جو راستہ بھی پیش کیا ہے وہ صراطِ مستقیم سے علیحدہ ہے اسی لئے فرمایا گیا ان الدین عند اللہ الاسلام۔ اور دوسرے مذاہب سے متعلق فرمایا گیا ومن یبتغ غیر الاسلام دینًا فلن یقبل منہ --- وھو فی الاٰخرۃ من الخاسرین

## وضو میں پانوٴں دھوتے وقت پُل صراط یعنی صراطِ مستقیم سے پانوٴں پھسل جانے پر استعاذہ

(۸۴) اعوذ بك ان تزل قدمى على الصراط المستقيم - (احیاء العلوم)

(تشریح) چونکہ عالمِ شہادت عالمِ غیب کا آئینہ ہے اور اسکی جس قدر بھی تجلیات ہیں وہاں عالم میں ہر مخلوق کے افعال و اعمال میں محسوس و شاہد ہیں اسلئے طہارت کے حصول کیوقت یعنی وضو میں پانوٴں دھوتے وقت پُل صراط یعنی صراطِ مستقیم سے لغزش ہوجانے پر استعاذہ کی تلقین کی گئی صراطِ مستقیم کیا ہے درحقیقت افراط و تفریط کے دونوں نقطوں سے جو خطِ اعتدال قائم ہوتا ہے جو درحقیقت بال سے باریک اور تلوار سے تیز ہے اسی کو صراطِ مستقیم کہتے ہیں یہی مخفی اعتدال عالمِ آخرت میں بشکلِ صراط ظاہر ہوجاویگا - پس جن لوگوں نے دُنیا میں اعتدالِ حقیقی پالیا ہوگا وہ تو قیامت میں بلا تکلف فرائض بھرتے ہوئے اُس راستہ پرسے گذر جاوینگے - اور جن لوگوں کے اعمال و افعال میں یہاں افراط و تفریط ہوگی وہ دُنیا ۴ے
کی طرح قیامت میں بھی ہچکولے کھائینگے - اور صحیح نہ چل سکیں گے - فاما من ثقلت موازينه فهو فى عيشة راضية واما من خفت موازينه فامه هاوية وما ادراك ماهيه نار حاميه - اسلئے پانوٴں دھوتے وقت کہ چلنے اس دنیا میں لغزش ہوتی ہے اس لغزش کو یاد دلاکر بھی استعاذہ کرایا گیا -

## زمانہ پُر مظالم سے استعاذہ

(۸۵) اللهم انى اعوذ بك من شر ما يلج فى الليل وشر ما يلج فى النهار وشر ما تهب به الرياح ومن شر بوائق الدهر - (احیاء العلوم)

اسکی تشریح کی حاجت نہیں

## مانعِ خیر امید و توقع سے استعاذہ

(۸۶) اللهم انى اعوذ بك من دنيا تمنع خير الاخرة واعوذ بك من حياة تمنع خير الممات واعوذ بك من امل يمنع خير العمل - (احیاء العلوم)

تشریح کی حاجت نہیں مطلب ظاہر ہے -

## ناک سنکنے (صاف کرلنے) کے وقت استعاذہ

(۸۷) اللهم انی اعوذ بك من روائح النار ومن سوء الدار (احیاء العلوم جلد)

تشریح عبارت سے واضح ہے

## نفاق آمیز خشوع سے استعاذہ

(۸۸) نعوذ بالله من خشوع النفاق ۔ (احیاء العلوم)

(تشریح) اس مرض میں آجکل نوے فیصدی لوگ گرفتار ہیں ۔ حدیث میں فرمایا ہے کہ آخر زمانہ میں ایسے گمراہ کن امام پیدا ہوں گے جنکی زبانوں پر تو قرآن وحدیث ہوگا لیکن انکے قلوب اس سے کورے ہونگے ۔ نفاق آمیز خشوع میں اسی کیفیت کو ظاہر فرمایا گیا ہے کہ ظاہری صورت تو خشوع کی ہوگی یعنی بیچارے عوام سمجھینگے کہ فلاں شخص بڑا متقی پرہیزگار ہے لیکن آئینہ افعال میں اُس کے اعمال کو جب پرکھو گے تو معلوم ہوگا کہ یہ جو کچھ بھی خشوع ۴۸
وخضوع ہے سب بناوٹی ہے اسلئے حدیث شریف میں ایسے پُر نفاق خشوع سے بھی استعاذہ کیا گیا کہ جس کیفیت کی صورت تو اچھی ہو مگر اصلیت بُری ہو اور جس سے ناواقف لوگ دھوکہ میں مبتلا ہوں

## رسوا کن عمل اور موذی رفیق سے استعاذہ

(۸۹) اللهم انی اعوذ بك من كل عمل يخزيني واعوذ بك من كل صاحب يوذيني واعوذ بك من كل فقر ينسيني واعوذ بك من غنى يطغيني ۔ (حزب الاعظم)

(تشریح کی ضرورت نہیں)

## قطع رحمی سے استعاذہ

(۹۰) عن ابی هريرة ان الله تعالى خلق الخلق حتى اذا فرغ من خلقه قالت الرحم قالت هذا مقام العائذ بك من القطيعة الخ (کنز العمال ص۷ جلد ثالث)

## شمالی ہوا سے استعاذہ

(۹۱) اللهم انی اعوذ بك من شر الريح ومن شر ما تجئ به الريح ومن ريح الشمال فانها

ریح العقیم - (کنز العمال جلد ۴ صفحہ ۱۲۱)

(تشریح) چونکہ اس ہوا سے قوم عاد کو تباہ کیا گیا تھا اور اسکی شان ما تذر من شیٔ اتت علیہ الا جعلتہ کالرمیم ہے اس لئے اس سے استعاذہ فرمایا گیا۔

## نمازِ تہجد شروع کرتے وقت استعاذہ

(۹۲) کان رسول اللّٰہ صلے اللّٰہ علیہ وسلم اذا قام من اللیل فاستفتح صلوٰتہ کبر قال سبحانک اللّٰھم وبحمدک وتبارک اسمک وتعالیٰ جدک ولا الٰہ غیرک ثم ھلل ثلاثا ثم یقول اعوذ باللّٰہ السمیع العلیم من الشیطان الرجیم (کنز العمال جلد ۴ صفحہ ۲۰۵)

حاجت تشریح نہیں ہے۔

## بدنام کنندہ پڑوسی اور زوجہ سوء اور امام سوء سے استعاذہ

(۹۳) تعوذوا باللّٰہ من ثلاث فواقر جار السوء ان رای خیرا کتمہ وان رای شرا اذاعہ وزوجۃ سوء ان دخلت علیھا لسنتک وان غبت عنھا خانتک وامام سوء ان احسنت لم یقبل وان اسأت لم یغفر (کنز العمال صفحہ ۱۱ جلد ۵)

۴۹

اسکی تشریح کی حاجت نہیں

## قاریوں کے متکبرانہ فخر سے استعاذہ

(۹۴) عن انس قال قال رسول اللّٰہ صلے اللّٰہ علیہ وسلم تعوذوا باللّٰہ من فخر القراء فانھم اشد فخرا من الجبابرۃ ولا احد ابغض الی اللّٰہ تعالیٰ من قاری متکبر (کنز العمال ج ۵ ص ۲۴۳)

(تشریح) قرآن پاک کی برکات وانوار کے پیدا ہونے کے لئے قرارتِ قرآن میں چونکہ فخر نسبتِ دینی تحریبی حاصل ہی جو لوہ کو برگ و گیاہ کے ساتھ ہے اس لئے اس وصفِ مہلک سے بھی استعاذہ کیا گیا جسمیں آج فیصدی ۹۹ قاری مبتلا ہیں اس وعید کو قرار پیشِ نظر رکھیں بلکہ اپنی درسگاہوں میں لکھکر لگالیں تو بہتر ہے تاکہ تذکیر و موعظت ہوتی رہے۔

## حضرت علی وحضرت فاطمہ کے نکاح کیوقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا انکے لئے اور انکی ذریت کے لئے استعاذہ

(۹۵) ولما زوج النبی صلے اللّٰہ علیہ وسلم علیاً فاطمۃ دخل البیت فقال لفاطمۃ ائتنی بماء

فقامت الی قعب فی البیت فاتت فیہ بماء فاخذہ ومج فیہ ثم قال لها تقدمی فتقدمت فنضح بین ثدییها وعلیٰ راسها وقال اللّٰھم انی اعیذھا بک وذریتہا من الشیطان الرجیم ثم قال لها ادبری فادبرت فصب بین کتفیہا ثم قال اللّٰھم انی اعیذھا بک وذریتہا من الشیطان الرجیم ثم قال ائتونی بماء قال علیؓ فعلمت الذی یرید فقمت فملأت القعب ماء واتیتہ بہ فاخذہ ومج فیہ ثم قال تقدم فتقدمت فصب علیٰ راسی وبین یدی ثم قال اللّٰھم انی اعیذہ بک وذریتہ من الشیطان الرجیم ثم قال ادبر فادبرت فصب بین کتفی وقال اللّٰھم انی اعیذہ بک وذریتہ من الشیطان الرجیم ثم قال ادخل باھلک بسم اللّٰہ والبرکۃ

(ابن حبان) (حصن حصین ص۱۲۰ مطبوعہ یوسفی)

**حاصل** اس حدیث کا یہ ہے کہ جب نبی کریم علیہ التحیۃ والتسلیم نے حضرت فاطمہؓ کا نکاح حضرت علیؓ سے فرمایا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علیؓ کے مکان پر تشریف لیگئے۔ حضرت فاطمہؓ سے فرمایا پانی لاؤ حضرت فاطمہؓ کھڑی ہوئیں اور ایک پیالہ پانی کا بھر لائیں حضورؐ نے اُس پیالہ کو لیا اور متبرک کیا یعنی جو
۵۰ پانی اُس میں سے اپنے دہنِ مبارک میں لیا تھا وہ پھر اُسی پیالہ میں لوٹا دیا۔ پھر آپ نے حضرت فاطمہ کو فرمایا: اے فاطمہ آگے آؤ وہ آگے آئیں آپ نے وہ متبرک پانی اُن کے سر اور سینہ پر چھڑکا یعنی سینہ کے اُس مقام پر اُس پانی کو چھڑکا جہاں سے بچوں کا دودھ تیار کرکے حق تعالیٰ بچوں کو بڑھاتے اور جوان کرتے ہیں۔ اور فرمایا اے اللہ میں تیری پناہ میں دیتا ہوں فاطمہ کو اور اُس کی اولاد کو شیطان رجیم سے پھر آپ نے حضرت فاطمہ سے فرمایا کہ پیٹھ پھیرو۔ اُنہوں نے پیٹھ پھیری آپ نے وہ متبرک پانی اُن کے دونوں شانوں کے درمیان چھڑکا اور فرمایا اے اللہ تیری پناہ میں دیتا ہوں فاطمہ کو اور اُسکی اولاد کو شیطان رجیم سے پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کو فرمایا آگے آؤ وہ آگے آئے اور آپ نے اُن کے سر اور سینہ اور پشت پر بھی اسی طرح پانی چھڑکا اور تعوذ کیا اور اس کے بعد آپ نے فرمایا کہ اب اپنے اہل کے پاس جاؤ اور خدا کے نام کے ساتھ اور اُسکی برکت کے ساتھ

**(تشریح)** آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا پانی منگوا کر اُسکو متبرک فرمانا اور حضرت علی وفاطمہ پر چھڑکنا اور اُن کے لئے اور اُن کی نسل کے لئے شیطان سے تعوذ کرنا اس حقیقت کو ظاہر کر رہا ہے کہ مقصودِ نبوی صلے اللہ علیہ وسلم یہ ہے کہ حضرت علیؓ اور حضرت فاطمہؓ اور اُن کی اولاد شیطان کے اثر سے محفوظ رہیں

آپ نے اس مقصد کے لئے دو علاج فرمائے ایک قولی دوسرا فعلی ۔ فعلی علاج تو یہ کیا کہ پانی منگوا کر اپنے
اپنے پاک اور معصوم جسم مبارک کا اثر اُس میں پہونچا کر اُسے اُن کے اجسام پر چھڑکا یہ ظاہر ہے کہ
حضرت علیہ السّلام کا متبرک کیا ہوا پانی بوجہ انتساب الی المعصوم کے عصمت پیدا کرنے میں موثر
ہوگا اور اُس کے چھڑکنے کے ساتھ ہی عصمت کا اثر پیدا ہوجانا قطعی اور یقینی ہے ۔ اور تمام مذاہب
تبرک بآثار الصالحین کے معتقد ہیں اور اُن سے برکت حاصل کرتے ہیں لیکن عصمت کے درجات
مختلف ہیں ہر شخص کو اپنے ظرف واستعداد کے مطابق عصمت حاصل ہوتی ہے اسلئے وہ عصمت
جو خواص انبیاء علیہم السّلام میں تھی وہ تو کسی غیر نبی میں نہیں آسکتی البتہ انبیاء سے کم اور عام لوگوں
سے زیادہ عصمت اُن میں آسکتی ہے ۔ قولی علاج یہ کیا کہ آپ نے تعوذ کیا اور انہیں لفظوں سے
جن لفظوں سے حضرت مریم کی والدہ نے حضرت مریم اور اُن کی نسل کے لئے خدا سے تعوذ کیا تھا
یعنی فرمایا انی اعیذھا بك و ذریتھا من الشیطان الرجیم یہیں سے سادات کا شرف بھی شریف اقوام پر
ظاہر ہوگیا اور اس قوم بزرگ کے افراد وآحاد گو انفرادی حیثیت سے کسی قدر خراب کیوں نہ ہوجاویں
مگر بہ حیثیت مجموعی ونوعی یقیناً وہ دیگر نسلوں سے اعلیٰ وافضل ہی رہینگے ۔ باقی فعلی علاج میں آنحضرت ٥١
صلے اللہ علیہ وسلم کا پانی کو مخصوص فرمانے کا نکتہ یہ ہے کہ پانی اسمانی جہت سے نازل ہوتا ہے اور وہی انسانی
حیات کا موجب ہے ۔ قرآن حکیم میں ہے وجعلنا من الماء کل شیء حی غرض پانی کو حیات سے
خاص مناسبت اور علاقہ ہے ۔

حیات کی دو قسمیں ہیں ۔ ایک حیاتِ جسمانی دوسری حیاتِ روحانی ۔ پانی کو دونوں قسم کی
حیات میں ایک قوی مناسبت ہے، چنانچہ یہی پانی بشکل ماء دافق انسانی تولد کا موجب بھی بنتا ہے
اسلئے حیاتِ روحانی وجسمانی کو اثر شیطانی سے پاک رکھنے کے لئے پانی ہی کو تجویز فرمایا گیا ۔

## (مکّار) دوست نما دشمنوں سے استعاذہ

(٩٦) اللّٰھم انی اعوذ بك من خلیل ماکر عیناہ ترعیانی وقلبہ یرعانی ان رای حسنة
دفنھا وان رای سیئة اذاعھا ۔ (حزب اعظم ص٩٩ مطبوعہ مطبع مرتضوی)

(تشریح) نافع اور مضر حقائق واشیاء پر جب نظر ڈالی جاتی ہے تو تین قسم کے حقائق نظر آتے ہیں ۔
اوّل وہ جو مضر ہیں اور جنکی مضرت اظہر من الشمس ہے ۔ دوم وہ جو نافع ہیں اور جن کا نفع محسوس

اور مشاہد ہے ۔ سوم ایسی اشیاء اور حقائق ہیں کہ جن کا نفع نقصان مخلوط اور باہم ملتبس ہے انسان
عاقل کو سمجھا گیا ہے کہ وہ بھلی چیزوں کو لیلے اور بُری چیزوں کو چھوڑ دے اور بھلی اور بُری
چیزوں میں امتیاز قائم کرے ۔ لیکن جہاں کہیں یہ صورت ہو کہ مضر چیز کے پردہ میں نافع اور نافع
چیز کے پردہ میں مضر چیز ہو تو حالت انسان کے لئے سخت خطرناک ہوتی ہے کیونکہ اس بات کا قوی
امکان ہوتا ہے کہ کسی چیز کو وہ اپنے لئے محمود سمجھے اور وہ اُس کے لئے حقیقتاً مذموم ہو ۔ اور کسی چیز کو وہ
مذموم سمجھے حالانکہ وہ اُسکے لئے محمود ہو یہی وجہ ہے کہ قرآن حکیم نے کفار ظاہری کی بہ نسبت کفار باطنی یعنی
منافقین کی زیادہ مذمت کی ہے کیونکہ وہ منفعت کے پردہ میں مضرت پہنچاتے ہیں ۔ اسی اصول کے ماتحت
دوستی اور دشمنی کو بھی ہم جب پرکھتے ہیں تو ظاہری دشمن اور حقیقی دوست کی صورت میں تو انسان کے
لئے کھلی ہوئی راہِ عمل موجود ہے اور ان میں انسان امتیاز کر سکتا ہے ۔ اور اُسے کوئی دھوکہ نہیں لگ سکتا
لیکن دوستی کے بھیس میں دشمن اگر ہو تو چونکہ ایسے شخص کو انسان اپنا دوست سمجھتا ہے اور پرہیز
کا اُسکو خطرہ تک بھی نہیں ہوتا اسلئے بسا اوقات انسان ایسے دوست نما دشمنوں کے دامِ تزویر میں پھنسکر
مخفی دشمنی کا شکار ہو جاتا ہے اس بنا پر ایسے دوست نما دشمنوں سے تعوذ کی تعلیم دی گئی جنکی مضرتوں ۵۲
سے بچنا انسانی تدبیر اور طاقت سے خارج ہے ۔ لیکن یہاں پر اگر یہ شبہ ہو کہ دوست نما دشمنوں سے
تو تعوذ کیا گیا لیکن دشمن نما دوست سے کیوں تعوذ نہیں کیا گیا ۔ تو اسمیں حکمت یہ ہے کہ تعوذ کا
مقصد در حقیقت مضرت سے بچانا ہے اور دشمن نما دوست چونکہ حقیقت میں دوست ہی ہوتا ہے
اور اُس سے کوئی مضرت نہیں پہونچتی ۔ اسلئے اس سے تعوذ نہیں فرمایا گیا ۔ یہ فتنہ آجکل جسقدر عام ہو گیا ہے
اور مسلمانوں کے اکثر کاروبار جسقدر اس سے تباہ ہوتے چلے جارہے ہیں وہ کوئی پوشیدہ حقیقت نہیں
آج مسلم کاروبار کی تباہی کا سبب ہی یہ ہے کہ انسان دوست نما دشمنوں کو مخلص صادق
سمجھکر اپنے دل کے تمام بھید کہدیتا ہے جو انجام کار اُسکے لئے موجب نقصان ہوتے ہیں ۔ مسلمانوں کو
چاہیئے کہ اس کیفیت پر تلبیس سے ضرور استعاذہ کیا کریں ۔ حق تعالیٰ احقر کو اور کل مخلص مسلمانوں کو
اس عذابِ الیم سے اپنی پناہ میں رکھے اور اس ضررِ عظیم سے بچائے ۔ آمین

# تفصیلِ مواقعِ استعاذہ سے مدعا کیا ہے

اب میں اس مفید و مبارک سلسلہ کو حق سبحانہ و تعالیٰ کے شکر پر ختم کرتا ہوں جسکی توفیق
رفیق نے اس عاجز کی رہنمائی کی اور استعاذہ کے منتشر مواقع کو یکجا جمع کرنے کی سعادت
اُسے میسر آئی۔ آیندہ ایڈیشن میں اگر زندگی نے وفا کی تو انشاء اللہ جو حدیثیں اس بارہ میں اور ملینگی
یا جو بلا تشریح کے رہ گئیں ہیں وہ بھی مشرح درج ہونگی۔ اور تعوذاتِ قرآنی کو جس طرح چار حصوں میں
تقسیم کیا گیا ہے اسی طرح ان تعوّذاتِ حدیث کو بھی منقسم کیا جا دیگا۔

جس طرح بدنِ انسانی میں ہاتھوں کو پیروں کے ساتھ اور سر کو اعضاء کے ساتھ جمع کرنے سے
خلاقِ عالم کا مقصد یہ ہے کہ انسان خدا کی زمین اور اُسکی عجائباتِ قدرت کا معاینہ و مشاہدہ کرتے ہوئے
فریضۂ عبادت کو ادا کرے اس مجموعۂ جسم سے سراپا ملک بنجاوے اسی طرح ان منتشر کیمیائی اجزاء استعاذہ کو
یکجا کرنیسے احقر کی غرض اصلی یہ ہے کہ اسکے دینی بھائی اپنے مقاصد و عزائم، احوال و خیالات میں ان
ادعیہ سے کوئی بہتر تبدیلی پیدا کریں اور ان تیر بہدف دعاؤں سے جو درحقیقت فطرتِ انسانی کو ہر قسم کے
نقائص اور خرابیوں سے ایسی ہی طرح پاک و صاف بناتی ہیں جیسے بھٹی سونے کو تپا کر خالص کیا کرتی ہے کوئی معتد بہ ۵۳
فائدۂ روحانی حاصل کریں۔ یہ زود اثر دعائیں بلسان شفاء اہلِ ایمان کو یہ بشارت دے رہی ہیں
کہ جس طرح جسمانی نقائص اور خرابیوں کو دور کرنے کے لئے قدرت نے قسم قسم کی مختلف الاثر دوائیں پیدا کی ہیں
اور وہی عالمِ اجسام میں جسمانی مزاج کو اعتدال پر قائم کرنے کی ضامن بنا دی گئی ہیں اسی طرح ہر قسم کی روحانی
آفتوں اور بیماریوں سے انسان کو نجات دلانے کیلئے اور صحتِ اعتدالِ روحانی کو قائم کرنے کے لئے خدا نے
ہمکو بصورتِ دعا نباضِ عالم حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ سے ظاہر کیا ہے چنانچہ یہی کیمیائی اجزاء جب
مسلمانوں کے زیر استعمال تھے اور وہ اُن کا صحیح استعمال جانتے تھے تو دُنیا نے دیکھا اور تاریخ کے بیشمار
اوراق نے اسکی شہادت دی کہ ذلت و مسکنت، تنگدستی و مصائب میں گرفتار مخلوق کے افعال و اعمال
میں یکایک تجلیاتِ الٰہی کا کس طرح ظہور ہوا اور وہی جاہل قوم جو صدیوں سے محکوم اور غلام تھی یکایک دُنیا کی
سرداری کی تخت پر کس معجزانہ انداز سے متمکن ہو گئی۔ آخر میں جو طالبان حقیقت معوذتین اور ان جملہ تعوذات
کو بصورتِ دعا اپنا ورد و معمول بنانا چاہتے ہیں اُن کی آسانی کے لئے حضرت حکیم الامت سیدی و سندی مولانا
محمد اشرف علی صاحب تھانوی مدظلہم العالی نے ان جملہ تعوذات کو جو بصورتِ دعا ایک جا جمع کر دیا ہے وہ مناجات مقبول سے
بجنسہ مع ترجمہ نقل کرتا ہوں جو اس کتاب کے لئے اور احقر کے حسنِ خاتمہ کے لئے انشاء اللہ ایک فال نیک ہے۔

# دُعائے استعاذہ

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِکَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْکَسَلِ وَالْجُبْنِ وَالْھَرَمِ وَالْمَغْرَمِ وَالْمَاْثَمِ وَمِنْ عَذَابِ النَّارِ

یا اللہ میں تیری پناہ پکڑتا ہوں کم ہمتی سے اور سستی سے اور بزدلی سے اور بہت بڑھاپے سے اور قرض سے اور گناہ سے اور دوزخ کے عذاب سے

وَفِتْنَۃِ النَّارِ وَفِتْنَۃِ الْقَبْرِ وَعَذَابِ الْقَبْرِ وَشَرِّ فِتْنَۃِ الْغِنٰی وَشَرِّ فِتْنَۃِ الْفَقْرِ وَمِنْ شَرِّ فِتْنَۃِ الْمَسِیْحِ

اور دوزخ کے فتنے سے اور قبر کے فتنے سے اور قبر کے عذاب سے اور مالداری کے بڑے فتنے سے اور محتاجی کے بڑے فتنے سے اور مسیح دجال کے بڑے

الدَّجَّالِ وَمِنْ فِتْنَۃِ الْمَحْیَا وَالْمَمَاتِ وَمِنَ الْقَسْوَۃِ وَالْغَفْلَۃِ وَالْعَیْلَۃِ وَالذِّلَّۃِ وَالْمَسْکَنَۃِ وَالْکُفْرِ

فتنے سے اور زندگی اور موت کے فتنے سے اور سخت دلی سے اور غفلت سے اور تنگدستی سے اور ذلت سے اور خواری اور کفر سے

وَالْفُسُوْقِ وَالشِّقَاقِ وَالسُّمْعَۃِ وَالرِّیَاءِ وَمِنَ الصَّمَمِ وَالْبَکَمِ وَالْجُنُوْنِ وَالْجُذَامِ وَسَیِّئِ الْاَسْقَامِ

اور فسق سے اور ضد اضدی سے اور سنانے سے اور دکھانے سے اور بہرے ہونے سے اور گونگے ہونے سے اور جنون سے اور جذام سے اور بری بیماریوں سے

وَغَلَعِ الدَّیْنِ وَمِنَ الْھَمِّ وَالْحُزْنِ وَالْبُخْلِ وَغَلَبَۃِ الرِّجَالِ وَمِنْ اَنْ اُرَدَّ اِلٰی اَرْذَلِ الْعُمُرِ وَفِتْنَۃِ

اور بارِ قرض سے اور فکر سے اور غم سے اور بخل سے اور لوگوں کے دبا لینے سے اور اس سے کہ ناکارہ عمر تک پہونچوں اور دنیا کے

الدُّنْیَا وَمِنْ عِلْمٍ لَّا یَنْفَعُ وَقَلْبٍ لَّا یَخْشَعُ وَمِنْ نَّفْسٍ لَّا تَشْبَعُ وَمِنْ دَعْوَۃٍ لَّا یُسْتَجَابُ لَھَا وَسُوْءِ ۵۴

فتنے سے اور اس علم سے جو نفع نہ دے اور اس دل سے جس میں خشوع نہ ہو اور اس نفس سے جو سیر نہ ہو اور اس دعا سے جو مقبول نہ ہو۔ اور بری

الْعُمُرِ وَفِتْنَۃِ الصَّدْرِ اَعُوْذُ بِعِزَّتِکَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ اَنْ تُضِلَّنِیْ وَمِنْ جَھْدِ الْبَلَاءِ وَدَرَکِ الشَّقَاءِ

عمر اور دل کے فتنے سے پناہ مانگتا ہوں میں بوسیلہ تیری عزت کے نہیں ہے کوئی معبود سوا تیرے اس سے کہ گمراہ کرے تو مجھ اور بلا کی مشقت سے

وَسُوْءِ الْقَضَاءِ وَشَمَاتَۃِ الْاَعْدَاءِ وَمِنْ شَرِّ مَا عَمِلْتُ وَمِنْ شَرِّ مَا لَمْ اَعْمَلْ وَمِنْ شَرِّ مَا

اور بدبختی کے پالینے سے اور بری تقدیر سے اور دشمنوں کے طعنہ سے اور اس کام کی برائی سے جو میں نے کیا اور اس کام کی برائی سے جو میں نے نہیں کیا اور اس چیز کی برائی سے

عَلِمْتُ وَمِنْ شَرِّ مَا لَمْ اَعْلَمْ وَمِنْ زَوَالِ نِعْمَتِکَ وَتَحَوُّلِ عَافِیَتِکَ وَفُجَاءَۃِ نِقْمَتِکَ وَجَمِیْعِ سَخَطِکَ

جو مجھے معلوم ہے اور اس چیز کی برائی سے جو مجھ معلوم نہیں اور تیری نعمت کے جاتے رہنے سے اور تیرے امن کے پلٹ جانے سے اور تیرے عذاب کے ناگہان آجانے سے اور تیرے تمام غصوں سے

وَمِنْ شَرِّ سَمْعِیْ وَمِنْ شَرِّ بَصَرِیْ وَمِنْ شَرِّ لِسَانِیْ وَمِنْ شَرِّ قَلْبِیْ وَمِنْ شَرِّ مَنِیِّیْ وَمِنَ الْفَاقَۃِ

اور اپنی شنوائی کی برائی سے اور اپنی بینائی کی برائی اور اپنی زبان کی برائی سے اور اپنے دل کی برائی سے اور اپنی منی کی برائی سے اور فاقہ سے

وَمِنْ اَنْ اَظْلِمَ اَوْ اُظْلَمَ وَمِنَ الْھَدْمِ وَمِنَ التَّرَدِّیْ وَمِنَ الْغَرَقِ وَالْحَرَقِ وَاَنْ یَّتَخَبَّطَنِیَ الشَّیْطٰنُ

اور اس سے کہ میں ظلم کروں یا مجھ پر ظلم کیا جاوے اور کسی چیز کے میرے اوپر گر جانے سے اور کسی چیز پر سے گر پڑنے سے اور ڈوب جانے سے اور جل جانے سے اور اس سے کہ گمراہ کرے مجھ شیطان

عِنْدَ الْمَوْتِ وَمِنْ اَنْ اَمُوْتَ فِیْ سَبِیْلِکَ مُدْبِرًا وَّاَنْ اَمُوْتَ لَدِیْغًا وَّمِنْ مُّنْکَرَاتِ الْاَخْلَاقِ

موت کے وقت اور اس سے کہ مروں میں جہاد سے بھاگ کر اور اس سے کہ مروں ایسا زہریلے جانور کے کاٹنے سے اور ناپسندیدہ اخلاق

دَالْاَعْمَالِ وَالْاَهْوَاءِ وَالْاَدْوَاءِ نَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَ مِنْهُ نَبِيُّكَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ

اور اعمال اور نفسانی خواہشوں اور بیماریوں سے پناہ چاہتے ہیں ہم تیری اُن بُری چیزوں سے جنسے پناہ مانگی ہے تیرے نبی محمد صلے اللہ علیہ وسلم

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمِنْ جَارِ السُّوْءِ فِيْ دَارِ الْمُقَامَةِ فَاِنَّ جَارَ الْبَادِيَةِ يَتَحَوَّلُ وَغَلَبَةِ الْعَدُوِّ

نے   اور بُرے پڑوس سے قیام کی جگہ میں   کیونکہ سفر کا ساتھی تو چل ہی دیتا ہے   اور دشمن کے غلبہ

وَشَمَاتَةِ الْاَعْدَاءِ وَمِنَ الْجُوْعِ فَاِنَّهُ بِئْسَ الضَّجِيْعُ وَمِنَ الْخِيَانَةِ فَبِئْسَتِ الْبِطَانَةُ وَاَنْ

اور مخالفین کے طعنہ سے   اور بھوک سے کہ وہ بُرا ہم خواب ہے   اور خیانت سے کہ وہ بُرا ہمراز ہے   اور اس سے

نُرَدَّ عَلٰى اَعْقَابِنَا اَوْ نُفْتَنَ عَنْ دِيْنِنَا وَمِنَ الْفِتَنِ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ وَمِنْ يَوْمِ

کہ پچھلے پیروں لوٹیں ہم   یا اپنے دین سے الگ ہو کر فتنہ میں پڑیں ہم اور تمام فتنوں سے جو ظاہری ہیں اُن میں سے اور جو باطنی ہیں اور بُرے

السُّوْءِ وَمِنْ لَيْلَةِ السُّوْءِ وَمِنْ سَاعَةِ السُّوْءِ وَمِنْ صَاحِبِ السُّوْءِ وَمِنَ الْبَرَصِ وَمِنَ

دن سے   اور بُری رات سے   اور بُری گھڑی سے   اور بُرے ساتھی سے   اور برص سے   اور ضدا

الشِّقَاقِ وَالنِّفَاقِ وَسُوْءِ الْاَخْلَاقِ وَمِنْ شَرِّ مَا تَعْلَمُ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ حَالِ اَهْلِ النَّارِ وَمِنَ النَّارِ

ضدی سے   اور نفاق سے   اور بُرے اخلاق سے   اور اُس چیز کی بُرائی سے جس کو تو جانتا ہے پناہ پکڑتا ہوں میں اللہ کی اہلِ دوزخ کے حال سے

۵۵ وَمَا قَرَّبَ اِلَيْهَا مِنْ قَوْلٍ وَعَمَلٍ وَمِنْ شَرِّ مَا اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهٖ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا فِيْ هٰذَا

اور اس چیز سے کہ قریب کرے اُس سے قول ہو یا عمل اور اُس چیز کی بُرائی سے جو تیرے قبضہ میں ہے اور پناہ چاہتا ہوں میں تیری اس چیز کی بُرائی سے

الْيَوْمِ وَشَرِّ مَا بَعْدَهٗ وَمِنْ شَرِّ نَفْسِيْ وَشَرِّ الشَّيْطَانِ وَشِرْكِهٖ وَاَنْ نَقْتَرِفَ عَلٰى اَنْفُسِنَا سُوْءً اَوْ

جو اس دن میں ہے اور اُس چیز کی بُرائی سے جو اس کے بعد ہے اور اپنے نفس کی بُرائی سے اور شیطان کی بُرائی سے اور اُسکے شرک سے اور اس سے کہ حاصل کریں ہم اپنی جان پر کسی بُرائی کو

نَجُرَّهٗ اِلٰى مُسْلِمٍ اَوْ اَكْتَسِبَ خَطِيْئَةً اَوْ ذَنْبًا لَا تَغْفِرُهٗ وَمِنْ ضِيْقِ الْمَقَامِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ

یا اسکو کسی مسلمان تک پہونچائیں یا کروں میں کوئی ایسی خطا یا گناہ جسے تو نہ بخشے   اور مقام کی تنگی سے   قیامت کے دن یا اللہ میں پناہ

اَعُوْذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ وَبِمُعَافَاتِكَ مِنْ عُقُوْبَتِكَ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْكَ لَا اُحْصِيْ ثَنَاءً عَلَيْكَ

چاہتا ہوں تیری رضا کے ساتھ تیری ناخوشی سے اور تیرے عفو کے ساتھ تیری عقوبت سے اور پناہ چاہتا ہوں تیری تجھ سے نہیں کرسکتا ہوں میں تعریف تیری

اَنْتَ كَمَا اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَعُوْذُ بِكَ مِنْ اَنْ نَزِلَّ اَوْ نُزِلَّ اَوْ نَضِلَّ اَوْ نَظْلِمَ اَوْ يُظْلَمَ عَلَيْنَا

تو اُسی تعریف کے لائق ہے کہ خود کی ہے تو نے اپنی ذات کی۔ یا اللہ ہم پناہ چاہتے ہیں تیری اس سے کہ ہم ڈگ جائیں یا کسی کو ڈگائیں یا ہم کسی کو

اَوْ نَجْهَلَ اَوْ يُجْهَلَ عَلَيْنَا اَوْ اَضِلَّ اَوْ اُضِلَّ اَعُوْذُ بِنُوْرِ وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ الَّذِيْ اَضَاءَتْ لَهُ السَّمٰوٰتُ

یا ہم جہالت کریں یا ہم پر جہالت کیجائے یا گمراہ ہوں میں یا گمراہ کیا جاؤں پناہ چاہتا ہوں میں تیری ذات گرامی کے نور کی جس سے روشن ہیں آسمان

وَاَشْرَقَتْ لَهُ الظُّلُمَاتُ وَصَلُحَ عَلَيْهِ اَمْرُ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اَنْ تُحِلَّ عَلَيَّ غَضَبَكَ وَتُنْزِلَ عَلَيَّ سَخَطَكَ

اور چمک رہی ہیں اُس سے ظلمتیں۔ اور درست ہیں اس سے کام دنیا اور آخرت کے اس سے کہ اتارے تو مجھ پر غصہ اپنا اور نازل کرے تو مجھ پر ناخوشی اپنی

ذٰلِكَ الْعُتْبٰى حَتّٰى تَرْضٰى وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِكَ اَللّٰهُمَّ وَاقِيَةً كَوَاقِيَةِ الْوَلِيْدِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ

اور تیرا ہی حق ہے تجھکو منانا یہاں تک کہ تو راضی ہو جاوے اور نہیں ہے پھرنا گناہ سے اور طاقت عبادت کی مگر تیری مدد سے یا اللہ چاہتا ہوں نگہبانی مثل نگہبانی

مِنْ شَرِّ الْاَعْمَيَيْنِ السَّيْلِ وَالْبَعِيْرِ الصَّؤُوْلِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ خَلِيْلٍ مَاكِرٍ عَيْنَاهُ تَرَيَانِیْ وَقَلْبُهٗ

بچہ کی یا اللہ میں پناہ چاہتا ہوں دو اندھوں کی برائی سے یعنی رَو اور حملہ آور اونٹ کے یا اللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری مکار دوست سے کہ آنکھیں اس کی

يَرْعَانِیْ اِنْ رَاٰى حَسَنَةً دَفَنَهَا وَاِنْ رَاٰى سَيِّئَةً اَذَاعَهَا اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْبُؤْسِ وَالتَّبَاؤُسِ

مجھے دیکھتی ہوں اور دل اس کا مجھے چیرے لیتا ہو اگر دیکھے بھلائی تو دبا دے اور اگر دیکھے برائی تو فاش کرے اسے یا اللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ اِبْلِيْسَ وَجُنُوْدِهٖ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ فِتْنَةِ النِّسَاءِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ

یا اللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری شیطان سے اور اُس کے لشکروں سے یا اللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری عورتوں کے فتنہ سے یا اللہ میں پناہ

بِكَ مِنْ اَنْ تَصُدَّ عَنِّیْ وَجْهَكَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ كُلِّ عَمَلٍ يُخْزِيْنِیْ وَاَعُوْذُبِكَ

چاہتا ہوں تیری اس سے کہ منہ پھیرے تو مجھ سے قیامت کے دن یا اللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری ہر اُس عمل سے کہ رسوا کرے مجھے اور پناہ

مِنْ كُلِّ صَاحِبٍ يُّؤْذِيْنِیْ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ كُلِّ اَمَلٍ يُّلْهِيْنِیْ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ كُلِّ فَقْرٍ يُّنْسِيْنِیْ وَاَعُوْذُ

چاہتا ہوں تیری ہر اُس ساتھی سے کہ تکلیف دے مجھے اور پناہ چاہتا ہوں تیری ہر ایسی منصوبہ سے کہ غافل کر دے مجھے اور پناہ چاہتا ہوں تیری ہر فقر سے کہ بھلا دے مجھے

بِكَ مِنْ كُلِّ غِنًى يُّطْغِيْنِیْ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ مَّوْتِ الْهَمِّ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ مَّوْتِ الْغَمِّ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ

اور پناہ چاہتا ہوں تیری ہر اُس مالداری سے کہ دماغ چلا دے میرا یا اللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری فکر کی موت سے اور پناہ چاہتا ہوں تیری غم کی موت سے یا اللہ میں ۵۶

اَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ اُشْرِكَ بِكَ شَيْئًا وَّاَنَا اَعْلَمُ وَاَسْتَغْفِرُكَ لِمَا لَا اَعْلَمُ بِهٖ وَاَعُوْذُبِكَ اَنْ يَّدْعُوَ

پناہ چاہتا ہوں تیری اس سے کہ تیرے ساتھ کچھ بھی شریک کروں اور سمجھتا ہوں اور معافی چاہتا ہوں تجھ سے اُس کی کہ میں نہیں جانتا ہوں اور پناہ چاہتا ہوں تیری کہ بد دعا دے مجھے

عَلَیَّ رَحِمٌ قَطَعْتُهَا اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَنْ يَّمْشِیْ عَلٰى بَطْنِهٖ وَمِنْ شَرِّ مَنْ يَّمْشِیْ عَلٰى رِجْلَيْنِ

کوئی رشتہ دار جس سے میں نے قطع رحم کیا ہو یا اللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری اس حیوان کی برائی سے کہ پیٹ کے بل چلتا ہے اور اُس حیوان کی برائی سے کہ دو پیروں

وَمِنْ شَرِّ مَنْ يَّمْشِیْ عَلٰى اَرْبَعٍ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنِ امْرَاَةٍ تُشَيِّبُنِیْ قَبْلَ الْمَشِيْبِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ

اور اُس حیوان کی برائی سے کہ چار پیروں سے چلتا، یا اللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری ایسی عورت سے کہ مجھے بوڑھا کر دے بڑھاپے سے پہلے اور پناہ چاہتا ہوں تیری

وَلَدٍ يَّكُوْنُ عَلَیَّ وَبَالًا وَّاَعُوْذُبِكَ مِنْ مَّالٍ يَّكُوْنُ عَلَیَّ عَذَابًا اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الشَّكِّ

ایسی اولاد سے کہ ہو مجھ پر وبال اور پناہ چاہتا ہوں تیری ایسے مال سے کہ ہو مجھ پر عذاب یا اللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری شک لانے سے حق بات

فِی الْحَقِّ بَعْدَ الْيَقِيْنِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ يَوْمِ الدِّيْنِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ

میں بعد یقین کے اور پناہ چاہتا ہوں تیری شیطان مردود سے اور پناہ چاہتا ہوں تیری سختی روز جزا سے یا اللہ میں پناہ

اَعُوْذُبِكَ مِنْ مَّوْتِ الْفُجَاءَةِ وَمِنْ لَّدْغِ الْحَيَّةِ وَمِنَ السَّبُعِ وَمِنَ الْغَرَقِ وَمِنَ الْحَرَقِ وَمِنْ اَنْ

چاہتا ہوں تیری ناگہانی موت سے اور سانپ کے کاٹنے سے اور درندے سے اور ڈوبنے سے اور جل جانے سے اور اس سے کہ

اَخِرَّ عَلٰى شَیْءٍ وَّمِنَ الْقَتْلِ عِنْدَ فِرَارِ الزَّحْفِ ۞

گر پڑوں کسی چیز پر اور مارے جانے لشکر کے بھاگنے کے وقت

ضمیمہ ثانیہ

۷۸۶

# معوّذتین کے جزوِ قرآن ہونیکی بحث

**حضرت عبداللہ بن مسعود کا انفراد**

جماعتِ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین میں سے بعض حضرات کو معوذتین کے مصحف ہذا میں شامل کرنے اور نمازوں میں بحیثیت اُن کے جزوِ قرآن ہونیکے تلاوت کرنے میں تردد پیش آیا ہی چنانچہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا گوشۂ خاطر اس طرف تھا کہ یہ آیات بینات اور یہ وحیِ ربانی بغرض علاج و ازالۂ سحر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر حق تعالیٰ کی جانب سے نازل فرمائی گئیں تھیں اور اس سببِ خاص کی وجہ سے ان کا یہ نزول خاص ہوا تھا۔ لہٰذا اُنکو جزوِ قرآن بنانا اور مصحف میں درج کرنا نمازوں میں اُن کی تلاوت کرنا خلافِ احتیاط ہے۔ اگرچہ معوذتین کے منزّل من اللہ و کلامٌ من کلام اللہ ہونے میں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو ادنیٰ سا بھی شک نہ تھا اور اس بارہ میں حضرت ابن مسعودؓ بھی تمام صحابہ ہی کے ہم عقیدہ و ہمزبان تھے۔ البتہ شانِ نزول کے لحاظ سے اُنہیں یہ تامل ضرور تھا۔

**اجماع صحابہ کے مقابلہ میں انفراد، انفراد ہی ہے**

لیکن جمہور صحابہ بالاتفاق سب اسی طرف ہیں کہ یہ آیات بے مثال جزوِ قرآن ہیں اور اُن کو نمازوں میں پڑھنے اور تلاوت کرنے کا وہی حکم و مرتبہ ہے جو دیگر آیاتِ قرآنی کا ہے اور کسی نے حضرت ابن مسعودؓ کی اس انفرادی و شخصی رائے کو باوجود اُن کی جلالتِ قدر و مزاولت فی القرآن کی کلامِ حمید کی عظمت و جلالت اور رفتار و اسلوب و تعامل اور ارشادِ نبوی کو مدِّ نظر رکھتے ہوئے تسلیم نہ کیا۔ اور اجماعِ صحابہ کے مقابلہ میں ظاہر ہے کہ یہ انفراد قابلِ قبول ہو بھی نہ سکتا تھا لیکن ہم یہ تسلیم کرتے ہوئے:۔

**معوذتین کے جزو قرآن ہونیکے دلائل**

کہ معوذتین کا نزول سبب خاص کی وجہ سے ہوا ہے یہ دکھلانا چاہتے ہیں کہ اون کے جزو قرآن ہونے میں پھر بھی کوئی شک پیدا نہیں کرتا تفصیل اُسکی یہ ہے کہ قرآن حکیم و مضامینِ کتاب علیم انسان کی جملہ آفات و امراض روحانی و جسمانی کا واحد مکمل شافی علاج

ہیں اور تمام شانوں میں ممتاز شان اسکی شفاءٌ للناس ہے لہذا مما نزلنا میں معوذتین سے ازالۂ سحر ہوتا ہے تو دیگر آیات قرآنی سے دوسرے روحانی امراض دور ہوتے ہیں۔ اور یہ قرآن کریم حسب استعداد بشری حضرت سید البشر صلعم اور اُن کے متبعین کے احوال اعمال میں اعتدال وتوازن، توسل وتوسط پیدا کرنے کے لئے تدریجًا موقع ومحل کے لحاظ سے ٹکڑے ٹکڑے ہوکر جستہ جستہ سماء دنیا سے زمین پر آیا ہے اسلئے یہ کیسے ممکن ہے کہ یہ آیاتِ تعوذ جو اپنے تاثرات میں درجہ لاثانی رکھتی ہیں جزو قرآن نہ ہوں۔ علاوہ ازیں جبکہ عقبہ بن عامر کی حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے معوذتین کے متعلق فرمایا کہ آجکی رات مجھ پر ایسی آیات نازل ہوئی ہیں جنکی مثل اب تک میں نے نہیں دیکھیں جس سے ان آیات کا استعاذہ کے باب میں بےمثال ہونا اور دعوی اعجاز قرآنی کی ممتاز دلیل ہونا عیاں ہے تو پھر یہ کیسے قرین صواب ہوسکتا تھا کہ جمہور صحابہ ان کنتم فی ریب مما نزلنا علے عبدنا فأتوا بسورۃ من مثلہ کو سامنے رکھکر معوذتین کو مما نزلنا کے ماتحت جزو قرآن نہ تسلیم فرماتے یہاں مما اوحینا بھی ہوتا تب بھی کسی درجہ میں تاویل کی گنجائش ہوسکتی تھی لیکن جبکہ ان آیات کا نزول بعینہ اسی طرح ہوا جیسا کہ دیگر آیات کا ہوتا ہے اُن کے لانے والے بھی جبرئیل امین ہی ہیں تو اس کے بعد اُن کے جزوِ قرآن ہونے میں کوئی شک نہیں ہے۔ بلا شبہ ان آیاتِ منزلہ کا نزول سحر یہود کی وجہ سے ہوا جیسا کہ عبس وتولّٰی کا نزول ابن امّ مکتوم کی وجہ سے ہوا کہ لیکن جبکہ نبی کا تعلق اپنی امت سے ایسا ہی ہے جیسا تخم کا واسطہ اپنے شجر سے ہوتا ہے یا نوع کا تعلق اپنے افراد سے ہوتا ہے ادہر امت حضور کے اسوۂ حسنہ اور حضور کے نقش قدم پر چلنے میں ایسی ہی طرح پابند ہے جیسے ایک ماہر فنِ خیاطت کی قطع کی ہوئی اچکن کے موافق دوسرے اچکن قطع کرنے میں اُس کے شاگرد اپنے اُستاد کے پابند ہوا کرتے ہیں اور کمالِ قطع وتراش حاصل کرنے میں شاگرد اپنے استاد کا حرف بحرف مطیع ہوتا ہے تو جو علاج اور استعاذہ کا نمات اسکے شرور وآفات میں حضور کو جبرئیل امین نے سکھلایا۔ اس تعلق سے نبی کے پیرؤوں کے لئے بھی وہی حکم ہوگا۔ جو حضور کے لئے ہوگا۔ اور وہی احکامات واثرات امت پر بھی مرتب ہونگے جو نبی پر ہوتے ہیں الا یہ کہ حضور کسی حکم میں اپنے لئے تخصیص کا اظہار فرمادیں۔ اور اس قسم کی نظائر بکثرت قرآن عزیز میں موجود ہیں کہ بعض آیاتِ قرآنی بلحاظ خطاب وحکم حضور کے لئے یا آپ کے صحابہ کے لئے مخصوص ہیں لیکن امت بھی

خطاب وحکم میں ویسا ہی مرتبہ رکھتی ہے جیسا کہ حضورؐ یا آپؐ کے صحابہ رکھتے ہیں مثلاً یا یہا الرسول بلغ ما انزل الیک من ربک کا خطاب گو حضورؐ سے ہے لیکن تبلیغ ما نزلنا اُمت پر بھی ویسی ہی ضروری ہے جیسے حضورؐ پر تھی یا مثلاً عَبَسَ وَتَوَلّٰی کا نزول جب ہوا جبکہ سرداران قریش حضور کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ نے اُن کو تبلیغ اسلام فرمائی تو دوران تبلیغ میں ابن مکتوم نے حضورؐ کو اپنی طرف متوجہ کرنا چاہا اور اپنا قصہ چھیڑ دیا اس پر حضورؐ کو گرانی پیش آئی جس گرانی سے بلحاظ بیچارگی ابن اُم مکتوم حضرت حق جل مجدہٗ کو گرانی پیش آئی اور اس سورۃ کا نزول ہوا یا مثلاً سورہ حجرات جو اعراب حاضر الوقت کے بیوقت دیئے طرح بولنے پر نازل ہوئی اور اس ہدایت ربّانی سے مطلع فرمایا گیا لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی یعنی نہ آوازیں بلند کیا کرو اللہ ورسول کی آواز سے اوپر۔ اس میں گو یہ خطاب الٰہی شان نزول کے لحاظ سے اعراب حاضر الوقت کے لئے تھا لیکن سب جانتے ہیں کہ یہ آیۂ کریمہ اپنے عموم مطالب کے لحاظ سے تمام افراد اُمت کو مخاطب بنا رہی ہے غرض بکثرت ایسی آیات ہیں جو اپنی شان ورود کے لحاظ سے خاص حالات وکیفیت سے وابستہ ہیں لیکن اس کے باوجود اُمت اُن کی صحیح مخاطب اور مکلّف قرار دیگئی ہے۔ اور اُمت پر آیات قرآنی کی تلاوت اور اُن کا حفظ ایک اہم فریضہ ہے اسی بنا پر حضرت عثمان ذی النورین خلیفۂ ثالث رضی اللہ عنہ نے جب قرآن مجید کو بلغت قریش پچاس ہزار صحابہ کے مشورہ وموجودگی سے جمع فرمایا تو اس مصحف مجمع علیہ میں معوذتین کو اس جماعت عظیمہ نے داخل جزو قرآن فرمایا۔ رضوان اللہ علیہم ورضوا عنہ۔

**حضرت ابن مسعودؓ کے نقطۂ نظر کی تشریح**

بہرحال حقیقت حال یوں معلوم ہوتی ہے واللہ اعلم بسرہ ومرادہ بذلک کہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ معوذتین کو کلام الٰہی ماننے اور اُن کا ورد فرماتے کے باوجود یہ ضروری نہیں خیال فرماتے تھے کہ اُن کو جزو قرآن سمجھا جائے اور مصحف کا جزو بنایا جائے بلکہ معوذتین کے مزیل سحر ہونے کی وجہ سے اُن کی شکل دعائے ملہم کی سی جانتے تھے غالباً حضرت کی نظر میں فاستعذ باللہ کا جیسا مصداق جملہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم تھا ویسا ہی معوذتین کو وہ اس کا مصداق سمجھتے تھے اور اذا قرأت القرآن کے معنے اُن کی نظر میں یہ تھے کہ جب تم قرآن کا کوئی حصہ پڑھ چکو تو اعجاب سے بچنے کے لئے اللہ سے استعاذہ کیا کرو خواہ وہ استعاذہ اپنے لفظوں کے ساتھ ہو خواہ اُن لفظوں کے ساتھ ہو جیسے کے ساتھ جبرئیل امین نے استعاذہ کیا۔ خواہ معوذتین سے

غرض جس طرح بالاتفاق اسپر اجماع اہلِ اسلام ہے کہ جملہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم آیات قرآنی میں سے نہیں اور اس جملہ کی جو تشریح مطالب تفاسیر متداولہ میں مفسرین فرمایا کرتے ہیں وہ محض اس خیال سے فرماتے ہیں کہ جیسے قرأت القرآن کے وقت حکم ربی ہے کہ استعاذہ کیا کرو تفسیر لکھتے وقت بھی تبرکاً و تیمناً اعوذ باللہ کی تفسیر کرنی چاہیئے۔ اسی طرح حضرت ابن مسعود رضؓ کے نزدیک معوذتین بھی داخلِ قرآن نہیں ہیں بلکہ اُن کی تفسیر و توضیح سب فاستعذ باللہ کے ماتحت ہے۔

**صحابۂ کرام کے نقطہ نظر کی تشریح**

لیکن جبکہ روایات مستندہ و آثار متواترہ سے یہ ثابت ہے کہ حضور علیہ السلام نے ان دونوں سورتوں کو نمازوں کی رکعتوں میں تلاوت فرمایا تو اس کے بعد اُن کی حیثیت دعائے ملہم کی نہیں ہو سکتی کیونکہ نماز میں غیر قرآن کو قرآن کی جگہ پڑھ دینے سے نماز فاسد ہو جاتی ہے اگر معوذتین جزو قرآن نہ ہوتیں تو کیسے ممکن تھا کہ حضور علیہ السلام اور آپ کے صحابہ نمازوں میں اُن کی تلاوت فرماتے اور جبکہ یہ محقق ہو چکا کہ معوذتین جزو قرآن ہیں تو اسکے بعد اُن کا موجودہ مصحف مجمع علیہا میں مندرج ہونا ضروری تھا اگر اندراج نہ ہوتا تو تحریف و تنقیص کلامِ محفوظ الرحمٰن لازم آتی اور شیعانِ کمینہ خو کو ایک حجت ہاتھ لگتی۔

**بسم اللہ اور استعذ باللہ فاتحہ اور معوذتین میں ربط مخصوص**

الغرض حضرت عبداللہ بن مسعود رضؓ جیسے جلیل القدر کاتبِ وحی قرآنی کے اس اختلافِ خیال میں غور و تدبر کرنے سے امتیاز ضرور واضح ہوتا ہے کہ سورہ فاتحہ اور معوذتین بسم اللہ اور فاستعذ باللہ میں ربطِ مخصوص و علاقہ معنوی ہے اور کیا عجب ہے کہ حضرت صاحب البرکت نے فاتحۃ الکتاب اور معوذتین کو قرآن کا اول و آخر قرار دیکر سورہ فاتحہ کو تو جزوِ قرآن مانکر ایسی ہی طرح اس سے علیحدہ سمجھا ہو۔ جیسا تخم شجر کو شجر سے علیحدہ مانا جاتا ہے اور معوذتین کو جزوِ قرآن نہ مانکر ایسی طرح اُن کو داخلِ کلامِ الٰہی مانا ہو جس طرح کسی عالیشان محل کے اندر صفائی پیدا کرنے والے آلات کو داخلِ مکان بھی کہا جاتا ہے اور بلحاظ محل کی ماہیت کے اس سے خارج بھی تصور کیا جاتا ہے۔

**قرآن کا تخم اول و ثانی اور اسکی مثال**

غرض جسطرح فاتحۃ الکتاب یعنی سورۃ الحمد تمام قرآن شریف کے معانی و مضامین کے لحاظ سے بمنزلہ تخم کے ہے اور سارا قرآن شریف اس کے لیئے بمنزلہ برگ و بار ہے اسی طرح معوذتین کو اگر باعتبار ترتیب مصحفِ عثمانی خاتمۃ الکتاب کہا جائے اور قرآن کا تخم ثانی

مانا جائے تو بجا ہے اسلئے کہ جیسے کسی پھولدار درخت کا بیج جب زمین میں ڈالا جاتا ہے تو وہ اپنے اندر سے درخت اُگا کر پھول لے آتا ہے اور اگر باغبان واقفِ اسرارِ نباتات ہے تو وہ اُسی درخت میں قلم لگاکر دوسری قسم کا پھول اسپر لے آتا ہے۔ اور ایک شاخ پر ایک وضع کا پھول کھلتا ہے تو دوسری شاخ پر دوسری وضع کا پھول نمودار ہوتا ہے اور ان پھولوں کی جڑیں وہی تخم اول اپنا جیسا تخم لے آتا ہے تو اس کمالِ صنعتِ نباتی سے سمجھنے والے سمجھ لیتے ہیں کہ جو تخم بویا گیا تھا اسنے چمن میں اپنی خوش رنگ و خوش ذائقہ اور خوشبوؤں سے اپنی پوری تفصیلات دکھلا کر انتہا میں پہونچکر آخر وہی کیفیت وصورتِ اجمال اختیار کرلی جو ابتداء میں اسکو حاصل تھی اور ناظرین کا یہ سمجھنا حق بجانب ہوتا ہے کہ اب یہ درخت پایۂ تکمیل کو پہونچ گیا ہے کیونکہ اُس تخم میں جو اجمال اول مرتبہ میں تھا وہی آخر میں آگیا فرق ہے تو یہ ہے کہ تخم اول جب سپردِ خاک کیا گیا تھا تو اس اجمال کی کوئی تفصیل اور درخت کا کوئی انفعال اور اُسکی ہیئتِ کذائیہ کا کوئی خاکہ دُنیا میں موجود نہ تھا اور اب تخم ثانی جو ظاہر ہوا ہے وہ برگ وبار کی تفصیلات و انقلاباتِ شجر کے بعد نمایاں ہوا ہے اور گو تخم اول و تخم ثانی ایک ہی درخت پر نمودار ہیں او تاثیر میں یکساں ہیں مگر خوشبو اور رنگ میں بڑا فرق ہے اسی طرح جب تخم فاتحۃ الکتاب نے قلبِ مؤمن میں بارآور ہوکر یا عالمِ اجسام میں جستہ جستہ نازل ہوکر قرآنِ مفصل کی شکل اختیار کی تو حضرت نٓ والقلم وما یسطرون نے اس تخم تحمید کے برگ وبار میں تعوذ من الشیطان کا قلم لگاکر آخر کتاب اللہ میں معوذتین کا پھول کھلایا اور تخم تعوذ اسمیں ملفوف و پنہاں فرمایا۔

**تاثیراتِ تخم تحمید و تخم تعوذ اور اُنکا فرق**

اور گو یہ دونوں تخم تحمید و تعوذ ایک ہی شجر نور کے تخم ہیں اور دونوں کی تاثیرات خداوندِ عالم ہی کیطرف انسان کو متوجہ کرنیوالی ہیں مگر اُن میں فرق ہے تو یہ ہے کہ تخم تحمید جالبِ نور ہے تو تخم تعوذ دافعِ ظلمت ہے۔ فاتحۃ الکتاب کا خاصہ جلبِ منفعت ہے اور نتیجہ اُسکا دفعِ شیطنت ہے یعنی وردِ فاتحۃ الکتاب سے قلبِ مومن میں نور پیدا ہوتا ہے جس سے ظلمت کافور ہوجاتی ہے۔ تو خاتمۃ الکتاب کی تاثیر اور اس کا خاصہ یہ ہے کہ اثراتِ شیطنت کو جلاکر زمینِ قلب کو نور کے قابل بنادے اور اگر قلب میں نور پیدا ہو تو شیطنت کی ظلمت کو آنے نہ دیا جائے اور دفعِ مضرت کیا جائے۔ غرض تاثیرات ونتائج کے

لحاظ سے نتیجہ دونوں کا ایک ہی ہے۔

**انوارِ تحمید و تعوذ اور ان میں مناسبت**

اور تعوذ و تحمید کے انوار میں وہی علاقۂ جاذبیت اور انکی تاثیرات میں وہی نسبت ہے جو نورِ قمر کو نورِ شمس کے ساتھ ہوتی ہے جیسے نورِ شمس فارق بین اللیل والنہار ہے اور نورِ قمر نورِ شمس کو لانے کا موجب ہے یہی علاقہ ان میں سمجھئے۔ نورِ تعوذ کی حرارت اگر آلائشاتِ شیطانی کو خاکِ سیاہ بنادیتی ہے تو نورِ تحمید اپنی ٹھنڈی نورانیت دبرودت سے شجرِ ایمان میں اصطباغ پیدا کرتی ہے۔

جیسے حق تعالیٰ شانہ نے اپنے کلامِ پاک کی آیۂ کریمہ ولقد آتیناک سبعًا من المثانی والقرآن العظیم میں باوجود سورۂ فاتحہ کے جزوِ قرآن ہونے کے سورہ فاتحہ اور قرآنِ حکیم کو دو علیحدہ علیحدہ چیزیں قرار دیا ہے۔ اور اگر ہم اردو کے محاورات میں اس کا حاصل بیان کریں تو انہی لفظوں کے ساتھ بیان کرینگے کہ لے نبی ہمنے تمکو عنایت کیا قرآن مجمل بھی اور قرآن مفصل بھی لیکن اس کا یہ مطلب کوئی نہیں سمجھ سکتا کہ قرآن مجمل میں قرآن مفصل داخل نہیں یا قرآن مفصل میں قرآن مجمل موجود نہیں۔

اسی طرح حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے معوذتین کے کمالِ بلاغت وجلالتِ قدر کو ملحوظِ خاطر فرماتے ہوئے اگر فاتحۃ الکتاب کے متعلق آیۂ کریمہ ولقد آتیناک الخ میں حق تعالیٰ شانہ کی تعریف کے اثباتی پہلو کو ملحوظ رکھتے ہوئے معوذتین کے بے مثال ہونے کی شہادت نفی کے پہلو میں حضور نے اس طرح فرمائی کہ آج کی رات مجھپر ایسی آیات نازل ہوئی ہیں جن کی مثل ابتک میں نے نہ دیکھی جس سے مقصود عام آیاتِ قرآنی سے اُن کی فوقیت کو ظاہر فرمانا تھا تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ داخل وجزوِ قرآن نہیں ہیں۔

**فاتحہ کا نزول معوذتین کے نزول کا پیش خیمہ تھا**

شاید یہی سبب ہے کہ جب سورہ فاتحہ نازل ہوئی تو حدیث میں ہے کہ شیطان رویا گویا اُسنے اپنا سر پیٹ لیا۔ کیونکہ یہ معتوب سرکارِ احدیت اور یہ عالم اسرارِ خیر وشر سمجھتا تھا کہ فاتحۃ الکتاب قرآن کے لئے بمنزلۂ تخم کے ہے جو اس کے انوار حاصل کرلیگا گویا وہ تمام قرآن کے انوار حاصل کرلیگا۔ اور اس کا لازمی نتیجہ یہی ہوگا کہ قلبِ مؤمن میں کیفیتِ تعوذ پیدا ہوگی۔ اور قرآن مفصل کے آخر میں معوذتین کا پھول کھلیگا۔

| | |
|---|---|
| بسم اللہ کی تشریح فاتحہ ہے اور فاستعذ باللہ کی تشریح معوذتین ہیں | الغرض حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے بہت ممکن ہے کہ آیۂ کریمہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی تشریح تو فاتحۃ الکتاب |

کو قرار دیا ہو اور سارے قرآن کو اسکی تشریح مانا ہو۔ اور جملۂ اعوذ باللہ کی علم ومنزل من اللہ تشریح وتفسیر معوذتین کو مانا ہو اور مثل اُن آیات کے معوذتین کو قرار دیا ہو جو حقیقت میں تو قرآن کی تشریح میں حضور ؐ نے ارشاد فرمائی تھیں مگر بعض صحابہ اُن کو آیاتِ قرآنی سمجھ گئے تھے اور اپنے اپنے مصاحف میں انہوں نے ان تفسیری جملوں کو بھی آیاتِ قرآنی کے ہی ذیل میں لکھ لیا تھا لیکن جب حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے عہد میں جمع وترتیبِ قرآن کی خدمت بچاس ہزار صحابہ کے مشورہ سے عمل میں آئی تو اُن تفسیری جملوں کو نکال دیا گیا جو آیاتِ قرآنی کے ذیل میں درج ہو گئے تھے۔

تو جیسے بسم اللہ جزوِ قرآن ہے اُسکی تشریح بھی حضرت ابن مسعودؓ کے نزدیک جزوِ قرآن ہوئی اور اعوذ باللہ چونکہ ایک جملۂ تعوذ ہے آیتِ قرآنی نہیں ہے لہذا اُسکی تشریح بھی جزوِ قرآن نہ ہوئی۔

حضرت عبداللہ بن مسعود کے نظریہ کا یہ خلاصہ ہے لیکن جمہور صحابہ اس سے متفق نہیں ہیں بلکہ وہ معوذتین کو باوجود اعوذ باللہ کی تشریح ماننے کے یا فاستعذ باللہ کا مصداق جاننے کے پھر بھی جزوِ قرآن فرماتے ہیں۔ اور قرآن پاک میں اکثر مواقع میں ایسا دیکھنے میں آتا ہے کہ ایک جگہ ایک مضمون مجمل ہے اور دوسری جگہ اُس کی تفسیر وتفصیل موجود ہے اسلئے تبیاناً لکل شیٔ اسکی شان ہے اور یفسر بعضہ بعضاً اسکی صفت ہے۔

| | |
|---|---|
| فاتحۃ الکتاب اور خاتمۃ الکتاب کا باہمی ربط اور اسکی تائید میں ایک روایت | بہرحال خاتمۃ الکتاب اور فاتحۃ الکتاب کے اس باہمی ربط وارتباط کو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی وہ روایت پوری طور پر واضح کرتی ہے |

جسمیں حضرت علیؓ سے منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول تھا کہ جب حضورؐ کو کچھ کسل وغیرہ ہوتا تو حضور علیہ السلام اپنے دونوں دستِ مبارک پھیلا کر فاتحۃ الکتاب اور خاتمۃ الکتاب یعنی سورہ الحمد اور معوذتین تلاوت فرماتے اور اپنے دونوں مبارک ہاتھوں پر دم فرما کر چہرۂ مبارک پر اپنے دونوں ہاتھوں کو مس فرماتے جس سے سب شکایتیں دور ہو جاتیں۔

کتاب بشریت کی داہنی ہتیلی بمنزلہ فاتحۃ الکتاب کے ہے

گویا حضرت فاتح قرآن وخاتم قرآن صلے اللہ علیہ وسلم فاتحۃ الکتاب اور خاتمۃ الکتاب کو اپنے ہاتھوں کی اُن دونوں ہتیلیوں پر پڑھتے جو عالمِ انسانی کے تمام اسرار ورموز کا گنجینہ ہیں جنمیں جگر کی جانب کی ایک ہتیلی اگر تغذیہ جسمانی کے اعتبار سے کتابِ بشریت کے لئے بمنزلہ فاتحۃ الکتاب کے ہے اور کاتبِ تقدیر نے اُسکی لکیروں میں از روئے علمِ لاہوتی بشکل رموز سب کچھ لکھدیا ہے

اور بائیں ہتیلی بمنزلہ خاتمۃ الکتاب کے ہے

تو قلب کی سمت کی دوسری ہتیلی کتابِ بشریت کے لئے بمنزلہ خاتمۃ الکتاب کے ہے جس جانب غذائے روحانی کے منصوبے پایۂ تکمیل کو پہونچتے ہیں۔
تو ظاہر ہے کہ اسکے بعد حضور علیہ السّلام کے جسمِ مبارک پر کس کا اثر کیسے رہ سکتا تھا جبکہ لسانِ محمدی صلے اللہ علیہ وسلم نے نورِ فاتحہ ونورِ معوذتین میں اُن کے الفاظ وحروف سے تحریک پیدا کر کے سرچشمۂ نورِ احدیت سے توسل فرما کر بذریعۂ آلاتِ قوتِ لامسہ اُن اثراتِ نورانیہ کو اپنی کتابِ بشریت پر دم فرما لیا ہو۔

انسان کی دونوں ہتیلیوں کی بعض اسرار کتابت

اور یہ ہمارا دعویِٰ رموز گو زیادہ تر وجدان پر مبنی ہے مگر بے اصل بھی نہیں ہے اسلیئے کہ کلامِ نبوت وکلامِ الٰہی کے بعض اشارات اس طرف رہنمائی ضرور کرتے ہیں۔ چنانچہ علاوہ شہادت وقالوا لجلودھم اور اصحاب المیمنۃ واصحاب المشئمہ خیبر میں نساء یہود میں سے جو ایک عورت حضور علیہ السّلام کے پاس ایک بکری زہر آلود کر کے بطور ہدیہ لائی تھی اس قصّہ میں ہے کہ حضور نے اس زہر آلود بکری میں سے ایک دست اُٹھایا اور کھانا شروع فرمایا اور چند صحابہ نے بھی کھانا شروع کیا مگر ابھی تھوڑا ہی سا کھانے پائے تھے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اس کھانے سے سب ہاتھ اُٹھالو اور اُس عورت کے بلانے کو آدمی بھیجا۔ جب وہ یہودی عورت آئی تو حضورؐ نے دریافت فرمایا کہ سچ بتا کیا تو نے اس بکری میں زہر ملایا ہے اُسنے پوچھا کہ آپکو کس نے خبر دی ہے فرمایا بکری کے اس ہاتھ نے خبر دی ہے جو میرے ہاتھ میں ہے اُسنے اقرار کر لیا۔ اور کہا میں نے اس وجہ سے یہ فعل کیا تھا کہ اگر آپ سچے نبی ہیں تو آپکو کچھ نقصان نہ ہوگا اور جو آپ سچے نبی نہیں ہیں تو ہم آرام سے ہو جاویں گے۔ رحمۃ للعالمین نے اس قصّہ کو سُنکر اُس کے قصور کو معاف فرما دیا اور کچھ سزا نہ دی۔

| مسئلہ علم غیب اور اسکی طرف ایک مختصر سا اشارہ |
| --- |

(نوٹ) اور اس خیبر والی حدیث سے مسئلہ علم غیب پر بھی روشنی پڑتی ہے اسلئے کہ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مثل خداوند عالم کے عالم کان و ما یکون ہوتے اور آپکو بھی مطلقاً علم غیب حاصل ہوتا تو کاہے کو آپ یہ زہر آلود دعوت قبول فرماتے یا اسکو تناول کرتے جس سے بعض صحابہ نے وفات بھی پائی۔ معلوم ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حق تعالیٰ کی جانب سے جسقدر بھی مغیبات کا علم دیا گیا تھا وہ بشہادت آیۂ کریمہ یوم یجمع اللہ الرسل فیقول ماذا اجبتم۔ قالوا لا علم لنا انک انت علام الغیوب لباس لاعلمی پہنا کر دیا گیا تھا اور اس دنیا میں غیب کا علم حضرت حق جل مجدہٗ کی طرف سے جن پیغمبروں کو بھی عطا ہوا ہے لباس لاعلمی کے ساتھ میں عطا ہوا ہے۔ اور عقل سلیم بھی اسی کی مقتضی ہے اسلئے کہ علم غیب جسکے حق میں ذاتی نہ ہو اور پھر اسکو عطا ہو تو اسکی صورت یہی ہے کہ پردہ شہادت ولاعلمی اسپر پڑا رہے۔ جیسے اس دنیا میں روح پر پردہ جسم ڈالا گیا ہے۔

الغرض اس واقعہ سے یہ تو نہیں کہا جاسکتا کہ اس زہر آلود بکری کے تمام اعضا آپکو باذن اللہ واقعہ کی اطلاع نہ دیتے بلکہ جونسا حصہ بھی آپ تناول فرماتے وہی حصہ حضرت نبی اللہ کو دعوت کرنے والی کے داعیہ بد سے باذن اللہ اطلاع دیتا مگر اتنا ضرور نتیجہ نکالا جاسکتا ہے کہ ہر جاندار کے ہاتھوں کو اس کے افعال و اعمال کی گواہی دینے میں خاص طور پر دخل ہوتا ہے۔ کیونکہ زیادہ تر کاروبار کا سابقہ قوت قابضہ و قوت باسطہ کی انہیں دو آلوں سے ہر ایک کو پڑتا ہے اور انسان کے لئے تو خصوصیت سے انکو دخل ہے کیونکہ کراماً کاتبین جو روح اسیر کے اوپر اس عالم سجن المومن میں مامور فرمائے گئے ہیں اور جو اس قیدی کے شبانہ روز کے تمام حرکات و سکنات لکھتے رہتے ہیں (اور جسکے گلے میں وکل انسان الزمناہ طائرہ فی عنقہ کے بموجب اعمالنامہ کی تختی ڈالدی گئی ہے جو قیامت کے دن ظاہر کیجائیگی) ان کی جائے سکونت یہی ہاتھوں کے کاشانے ہیں جو یوم حساب میں ہر ایک کا کیا دھرا عدالت مالک الملک میں پیش کر دینگے۔ جسپر حکم ہوگا کہ اقرأ کتابک کفی بنفسک الیوم علیک حسیبا یعنی ہمنے ہر آدمی کا نامۂ عمل کو اُسکے گلے کا ہار بنادیا ہے۔ (کہ اسکی قسمت اسکے ساتھ رہے) اور قیامت کے دن ہم اسے اسکے سامنے رکھدینگے کہ وہ اس کو ایک کھلی ہوئی کتاب اپنے سامنے پائیگا۔ اور ہم اس سے کہیں گے کہ اپنا نامۂ اعمال پڑھلے آج اپنا

حساب لینے کے لئے تو آپ ہی کافی ہے۔

**دعا کا موجودہ اسلامی طریقہ اور اُسکی حکمت**

اور جبکہ داہنے ہاتھ کی ہتیلی نوائے کتاب بشریت کے بمنزلۂ فاتحۃ الکتاب کے ہوئی اور بائیں ہاتھ کی ہتیلی اس کے لئے بمنزلۂ خاتمۃ الکتاب کے سمجھی گئی اور انسان جو اپنی ایک ہتیلی کو دوسری ہتیلی پر رکھکر خداوند کارساز کے آگے ہاتھ جوڑتا ہے یا ایک ہتیلی کو دوسری ہتیلی سے ملا کر دست بدعا ہوتا ہے۔ جو ان دونوں ہتیلیوں کے اسرار ورموز کو پیشِ نظر رکھتے ہوئے اوراقِ کتاب بشریت کے مطالعہ اور ذاتِ احدیت کے اعترافِ کمال کی ایک عجیب پُراسرار صورت ہے تو یہیں سے دعا کے موجودہ اسلامی طریقہ کی حکمت پر بھی غور فرمائیے اور ایک انسان جو دوسرے انسان کے آگے عفوِ تقصیر کے لئے ہاتھ جوڑا کرتا ہے اُس کی لم پر نظر کیجئے۔ سو جہاں تک فکر نے پرواز کی یہی خانۂ فہم میں آیا کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی اُمّت کو جو دونوں ہاتھوں کی ہتیلیوں کو ملا کر دربارِ خداوندی میں توجہ خداوندی منعطف کرانے کا طریقۂ دعا سکھلایا ہے اور اپنی حاجتیں رب الناس سے مانگنے کا جو جاذبِ رحمت اور دافعِ قہر و مصیبت دستور لطیف بتلایا ہے اس سے منشائے نبوی یہ ہے (واللہ و رسولہ اعلم بمرادہ) کہ اے اللہ جس طرح اس عالم میں تو نے خیر کو شر سے جُدا نہیں فرمایا بلکہ یہ عالم خیر و شر کو اپنے اندر ایسی ہی طرح چھپائے ہوئے ہے جیسے کسی کتاب کا اول و آخر اسکے درمیان کو چھپائے ہوئے ہوتا ہے۔ اور خیر و شر کے یہ دونوں مادّے ایسی ہی طرح اس عالم میں باہم ملے ہوئے ہیں جیسے بندۂ عاجز و ثناخواں کی دونوں ہتیلیاں اسوقت ایک دوسرے سے ملی ہوئی ہیں اسی طرح بندگانِ نافرمان کی تقصیرات و سیئات پر بھی اُن کے حسنات و برکات سے جدا نظر نہ فرمایا اور جیسے گیہوں کے ساتھ کوڑا کرکٹ بھی ملے جُلے تُل جاتے ہیں اسی طرح اے اللہ بندۂ عاصی و عاجز مستدعی ہے کہ اس کی لغزشیں اُسکی بندگی و عبدیت کے ساتھ تُل جائیں تاکہ یومِ حساب میں بموجودگی کراماً کاتبین کتابِ بشریت اور کتابِ منشور جب پڑھنے کا حکمِ الٰہی صادر ہو تو یسفك الدماء ونحن نسبحك کہنے والے فرشتوں کے روبرو طالبِ مغفرت کی فضیحت و رسوائی نہو اور یہی دعا سے مدعا ہوتا ہے۔

**دعائے نمازِ استسقا اور اُسکی حکمت**

اور یہی اُسکی حکمت غامضہ ہے مگر اپنی ہتیلیوں کو سیدھا ملا کر دعا کرنے کا طریقہ ان اوقاتِ رحمت کے لئے ہے جبکہ صفتِ رحمانیت کا دور دورہ ہو لیکن اگر صفت

جلال اور قہر وغضب کی تجلی کے ظہور کی نوبت ہو یعنی فرمانبرداروں کی نافرمانیاں حد سے گزر جانے پر منجانب رب السمٰوات والارض سرزنش اور تنبیہ کے لئے مثلاً امساکِ باراں کر دیا گیا ہو تو اُسوقتِ قہر میں حکم نبوی یہ ہے کہ ہاتھوں کی ان دونوں ہتیلیوں کو اُلٹا کر کے دعا و طلب مغفرت کی جائے جس سے گویا دربارِ خداوندی میں اجمالی مجرم اشارۃً وکنایۃً یہ ظاہر کرنا چاہتے ہیں کہ اے قادر و توانا بزرگ و برتر آپکی قدرتِ واسعہ اور آپکے جلال و جبروت کا تو یہ عالم ہے کہ جس طرح ہمنے اپنی ہتیلیوں کو اُلٹ دیا ہے ذاتِ بیچون و بیچگون اسی طرح آسمان و زمین کو جب چاہے اُلٹ پلٹ فرما دے اور یہ جو ہماری بداعمالیوں سے اسوقت ہمارے اوپر نگاہِ قہر ہے شاید کہ ہماری توبہ و زاری آہ و بکا سے یہ قہر وغضب اسی آن مبدّل بمہر و رحمت ہوجائے اور بجائے ید قہر کی بسط و درازی کے مہر کا ہاتھ پھیرا ہوجائے جس سے ہمارے بگڑے ہوئے کام بن جائیں اور یہی حاصل ہے نماز و دعائے استسقاء کا جس میں انتہائی خشیۃ و تذلل سے بندگانِ معتوبین اپنے ہاتھوں کو اُٹھا کر کے دعائے رحمت و مغفرت عطو کیا کرتے ہیں۔

**مضامین فاتحہ و خاتمہ (یعنی معوذتین) میں مناسبت**

بہرحال ربطِ کلامِ ماسبق یہ ہے کہ فاتحۃ الکتاب اور خاتمۃ الکتاب میں ایک ربط و ارتباط ہے اور اُن کے اسلوب کلام پر نظر کیجئے تو اُن میں بہت سے معنوی تناسب نظر آتے ہیں جنسے باہمی علاقہ کا عجیب حیرت انگیز انکشاف ہوتا ہے چنانچہ مثلاً سورہ فاتحہ میں جو حمد کیجارہی ہے وہ سبسے اول اللہ کے لئے کیجارہی ہے اور اس کے بعد رحمٰن و رحیم مالک یوم الدین کے لئے۔ اور معوذتین میں جو تعوذ کیا جارہا ہے اُس میں سبسے پہلے استعاذہ رب الناس سے کیا جارہا ہے اور پھر ملک الناس سے اور سبسے آخر میں اللہ وحدہ لاشریک اور الٰہِ الناس سے۔

**نورِ تعوذ میں عروج وارتقاء ہے**

گویا نورِ تعوذ میں تو عروج وارتقاء ہے ادنیٰ سے اعلیٰ کی طرف اور یہ رفتار ایسی ہے جیسے عالمِ اجسام میں نورِ شمس کی رفتارِ عروج ہوتی ہے۔ مقصد یہ ہے کہ اس نور نے درجہ بدرجہ ادنیٰ سے اعلیٰ کی طرف ترقی کی جو انسانیت کے ارتقاء کا سبسے بڑا راز ہے اور عروج تدریجی انسان کے لئے کلیدِ سعادت و مفتاحِ کمال ہے۔

**نورِ تحمید میں عروج سے نزول وکمال ہوتا ہے**

اور نورِ تحمید میں عروج سے نزول ہے یعنی اعلیٰ سے ادنیٰ کیطرف

توجہ ہے جو عنایتِ خداوندی کی خاص رفتار ہے۔

جیسے چودہویں رات کا چاند بدرِ کامل بنکر ہلال ہو جاتا ہے اور اسی لئے اُسکی دھیمی دھیمی اور تدریجی تاثیرات سے عالم کی کل اشیاء، اور اعضائے انسانی کی پرورش کے کُل سامان باذن اللہ عالمِ ارحام و عالمِ اجسام میں پایۂ تکمیل کو پہونچتے ہیں۔ غرض نورِ تعوذ لو نیچے سے اوپر کو جاتا ہے اور نورِ تحمید اوپر سے نیچے کو آتا ہے۔

اسی طرح یہ نورِ تحمید اپنی دھیمی دھیمی رفتار سے انسانی کمالات میں کمال و اصطباغ پیدا کرتا ہے۔ پھر معوذتین میں مضمونِ استعاذہ شروع میں ہے تو فاتحہ کے آخر میں تغیرِ عنوان کے ساتھ اس مضمونِ استعاذہ کا ماحصل موجود ہے۔

**نورِ قرآن کی مشابہت نورِ آفتاب سے**

آخر میں قرآن حکیم کے اعجاز و جامعیت کے متعلق بھی اسقدر عرض ہے کہ قرآن حکیم اپنی جامعیت و جاذبیت اجمال و تفصیل ایجاز و اختصار کے اعتبار سے بعینہ وہی شکل رکھتا ہے جو صورت نورِ آفتاب کی ہے کہ وہ تمام عالم کو بھی محیط ہے اور آئینہ جیسے چھوٹی سی چیز میں بھی سما جاتا ہے اُس سے بھی بڑھکر اُس کا کمالِ نفوذ یہ ہے کہ آنکھ کی پتلی میں سما جاتا ہے اور پھر پتلی کی سیاہی میں اور سیاہی میں بھی صرف اُسکے نقطۂ نورانی میں سما جاتا ہے۔ جو نقطہ نورانی کہ اپنے گرد و پیش کی ظلمت سے ہر دم بتلا رہا ہے کہ نورِ توحید اسی طرح عالم میں آشکارا ہے جیسا کہ آنکھ کی پتلی کا چھوٹا سا سیاہ نقطۂ نورانی بڑی سے بڑی چیز کا احاطہ کر لینے کی اہلیت و قابلیت رکھتا ہے۔

**نورِ قرآن سے ظلمات کس طرح انسان حاصل کرتا ہے**

اسی طرح نورِ قرآن تمام عالم پر بھی محیط ہے اور قلبِ انسانی میں بھی خواہ کوئی روح ظلمانی ہو یا نورانی مگر اس کی روشنی سے کوئی خارج نہیں ہے۔ فرق ہی تو یہ ہے کہ جیسے بجلی کی روشنی میں ایک شخص تو مصروفِ لہو و لعب ہے، اور دوسرا شخص اسی روشنی میں کسی عجیب و غریب کتاب کے مطالعہ میں مشغول ہے جو لاینحل مسائل کو حل کئے چلا جا رہا ہے۔ اور اپنے علم کی حد کو وسیع بنائے ہوئے فراٹے بھرتا ہوا علمِ خداوندی کی سرحد تک پہونچ گیا ہے تو روشنی دونوں شخصوں پر یکساں پڑ رہی ہے البتہ قابلیت کے تفاوت سے کوئی انسان اسکی روشنی میں انسانیت سیکھ رہا ہے اور کوئی اپنی شیطنت

بڑھا رہا ہے یضل بہ کثیراً و یھدی بہ کثیراہ کلا نمد ھٰؤلآء و ھٰؤلآء من عطاء ربک۔

سارے انوار اور علوم الف ب میں سمائے ہوئے ہیں

اسی طرح یہ نورِ قرآن عالمِ ارواح میں تمام ارواحِ انسانی پر بھی محیط ہے اور قلبِ مومن میں بھی۔ اور تمام قرآن باوجود دریائے ناپیدا کنار ہونیکے اسی طرح سمایا ہوا ہے جس طرح عالمِ الفاظ و حروف میں سارا قرآن فاتحہ میں سمایا ہوا ہے اور ساری فاتحہ بسم اللہ میں سمائی ہوئی ہے اور ساری بسم اللہ اپنی ب میں سمائی ہوئی ہے اور ب پتلی کے سیاہ نقطہ کی طرح صرف اپنے نقطہ میں سمائی ہوئی ہے۔

غرض بڑے سے بڑے پیمانہ میں اور چھوٹے سے چھوٹے پیمانہ میں نورِ شمس و قمر کی طرح یہ نورِ کلامِ رب العٰلمین سماجاتا ہے۔ شاید یہی وجہ ہے کہ جو شخص ایک دفعہ اس نورِ قرآن کو قلب میں جاگزین کرکے اپنے قصد و اختیار سے بھلا دیگا تو وہ شخص قیامت میں اندھا اٹھایا جاویگا۔ کیونکہ جس طرح دُنیا میں وہ شخص اندھا سمجھا جاتا ہے جو نورِ آفتاب و مہتاب کو نہ دیکھ سکے اسی طرح عالمِ ارواح میں وہ شخص اندھا سمجھا جائیگا جو نورِ قرآن کو اپنی دل کی آنکھ سے زائل کردے۔ کما قال تعالیٰ۔ من اعرض عن ذکری فان لہ معیشۃ ضنکاً و نحشرہ یوم القیامۃ اعمیٰ۔ یعنی منہ پھیر لیا جسنے ہمارے ذکر سے تو اُس کو ملتی ہے گذران تنگی کی اور لائینگے ہم اُسکو قیامت کے دن اندھا۔

اب دوسری جہت کو لیجئے۔ تمام آیاتِ استعاذہ جو قرآن میں ہیں وہ سب معوذتین میں ہیں اور معوذتین فاستعذ باللہ میں ہیں اور استعذ باللہ اپنے الف میں سمایا ہوا ہے۔ جس کی اشارہ یہ ہے کہ عالم میں تنہا ایک ہی ذات وحدہٗ لاشریک ہے جسکے توسل اور جس کے تعوذ کی سب کو حاجت ہے لیکن اُس کو اپنی ذات میں اور اپنے وجود میں الف کی طرح کسی کی ضرورت نہیں اور جتنے بھی خطوطِ موجودات عالمِ ارحام میں "ما وافق" کے نقطہ مونیہ پر کھینچ دئے گئے ہیں اپنی بقا و ارتقا اور عروج و کمال میں سب کے سب اُسی کے تابع و محتاج ہیں۔

اور چونکہ علم الاسرار کے مخصوص علم رکھنے والوں کا یہ مسلمہ اصول ہے کہ الف کا تعلق شمس سے ہے اور ب کا تعلق قمر سے ہے اور میں کہتا ہوں کہ "الف ب" ہی میں ساری کائنات کے

رازمرلستہ ہیں الٰہی سر انسان کے علم کی ابتدا ہوتی ہے اور یہی اسکے علم کی انتہا ہے اسلئے یہ دعوی بھی ہمارا سراسر حق ہی کہ جس طرح نورِ شمس و قمر سے عالَم کا کوئی خطہ چھوٹا ہوا نہیں اسی طرح قرآنِ حکیم کے نور سے بھی عالَم کا کوئی ذی عقل طبقہ مستغنی نہیں ۔ نہ اُسکے احاطہ سے باہر ہے ۔ معوذتین کو سورہ احد اور سورہ کافرون سے جو مناسبت ہے، اور ان میں جو ربط ہے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اسکو بھی بطورِ جملہ معترضہ کے عرض کیا جائے

**چاروں قل اور ان کا ربطِ معنوی**

اسکو غور سے سنیئے پارہ عم کی وہ سورتیں جنکے شروع میں لفظ قُل آیا ہے چار ہیں سورہ کافرون سورہ فلق سورہ اخلاص سورہ ناس اور پارہ عم کی یہ چاروں سورتیں باعتبار اپنی تاثیرات کے عارفین کے نزدیک ایسی ہی طرح مربوط ہیں جیساکہ تخم کا تعلق اپنے برگ و بار سے ہوتا ہے یا نسل کا تعلق اپنے منشا ر سے ہوتا ہے ۔ ان سورِ اربعہ کے شانِ نزول میں بھی اختلاف ہے، اکثر صحابہ تو اسطرف ہیں کہ سورہ کافرون اور سورہ اخلاص مکہ میں نازل ہوئی ہیں اور معوذتین مدینہ میں ۔ اور بعض فرماتے ہیں کہ یہ چاروں سورتیں مدنی ہیں ۔ بہرحال اسلوبِ کلامِ الٰہی سے اسقدر ضرور متبادر و مستفاد ہے کہ ان میں ایک کا دوسرے کے ساتھ گہرا علاقہ ہی تشریح اس کی یہ ہے کہ جس طرح حضرت سرورِ عالم صلے اللہ علیہ وسلم کی تعلیم توحید مؤمنین کے لئے موجب اجتماع و مرکزِ اتحاد ہے یعنی حضور کی اس تعلیم پر عمل کا نتیجہ یہ ہے کہ تمام مسلمان المؤمن کالبنیان یشد بعضہم بعضًا کے مصداق بنکر ایک ہی نقطہ پر جمع ہو جاتے ہیں اسی طرح حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم افتراقِ کفار و مؤمنین کے درمیان حدِ فاصل اور موجب تفریق بھی ایسی ہی طرح پر ہے جیسے رات اور دن میں موجب امتیاز و افتراقِ آفتاب عالمتاب ہوتا ہے اور حضور کی یہ شانِ امتیازی مشکوٰۃ کی اس حدیث سے ظاہر ہے جس میں ومحمد فرق بین الناس موجود ہے، اور جبکہ اجتماع کی اصل توحید و وحدانیت ٹھیری جسکی تعلیم سورہ اخلاص میں ہے اور اصل افتراق کی شرک ٹھیرا جسکی وجہ سے مؤمن کی راہ اور ہے اَور کافر کی راہ اَور جسکا ذکر سورہ کافرون میں ہی اور جب باعتبار شرک و توحید کے مخلوق قابل الشریعت و قابل التکلیف کی دو قسمیں ہوگئیں ایک مومن و مسلم جن کا رشتۂ عبودیت سرکارِ احدیت سے ملتا ہی اور رشتۂ عقیدت ظلِ الٰہی یعنی جناب سید البشر صلے اللہ علیہ وسلم سے ۔ دوسرے کافرین و مشرکین جنکا سلسلہ طغیان منسوب سرکارِ احدیتِ شیطانِ لعین سے وابستہ ہی تو اس کا صاف نتیجہ منفی پہلو میں تو یہ ہے کہ مومن اُسکو

نہیں پوج سکتا جسکو مشرک پوجتے ہیں ۔ اور اثباتی پہلو میں یہ ہوا کہ مومن اس سے پناہ مانگتا ہے
جس خناسِ لعین کی اطاعت دفرمانبرداری میں دن رات کفار مستغرق رہتے ہیں گویا اقرار وحدانیت
اللہ الصمد کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ مومن کفار سے تو کہیں لا اعبد ما تعبدون اور اصلی
منشار کفر سے بچنے کے لئے بارگاہِ رب العلمین میں یوں دست بدعا ہوں اعوذ برب الفلق
من شر ما خلق الخ ۔ حاصل یہ ہے کہ سورہ کافرون میں اگر کفار سے اعلان بیزاری ومقاطعہ
ہے تو معوذتین میں منشار کفر اور ظلمتِ شرور وفتن کی جڑ یعنی شیطانِ رجیم سے پناہِ خداوندی
میں بندہ کا چھپ جانا ہے ۔ اسکے بالمقابل سورہ اخلاص میں ذاتِ صمدیت واحدیت کو منشار ایمان
واسلام بتلایا گیا ہے جو تمام مخلوق کا واحد سہارا ہے ۔ اور ممکنات کے ہر قسم کے نقائص واحتیاج سے
منزہ ومبرا ہے ۔

جیسے کسی درخت کو پرورش کرنے کے لئے باغبان کو دو ہی چیزوں کی ضرورت پڑتی ہے
اول سامانِ پرورش کی دستیابی وفراہمی دوسرے حفاظتی تدابیر کا پایۂ تکمیل کو پہونچنا اسی طرح
مومن کو بھی اپنی استعدادِ ایمان کے پایۂ تکمیل تک پہونچانے کے لئے دو چیزوں ہی کی ضرورت
ہے اول نورِ توحید ورسالت جو کلمہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ کا تخم سعید اگائے اور پھیلائے
اور دوسرا نورِ تعوذ جو شیطان کے حملوں سے اسکو محفوظ رکھے ۔ اسی لئے شیطان کی زد سے
بچانے کے لئے مومن کو حربۂ معوذتین عطا کیا گیا تو اس تخم ایمان سے شجرِ ایمان اگانے اور پھیلانے
کے لئے سورہ اخلاص کا نزول ہوا اور کفر وایمان ، خیر وشر کے مخلوط سلسلوں میں ایک کو
دوسرے سے الگ الگ ممتاز وممیز کر دینے کے لئے سورہ کافرون کا نزول ہوا ۔ پس کسقدر خوش
نصیب ہیں وہ لوگ جو تخم ایمان وتخم توحید ورسالت کو زمینِ قلب میں پیوست کر کے اُن کی بیاری
کا فریضہ عبادات مفروضہ سے بجالا کر شجرِ ایمان کو کامل ومکمل کرتے ہیں اور نورِ تعوذ کی باڑھ
لگا کر ہر قسم کے شرورِ کائنات سے ثمینستانِ قلبی کو محفوظ رکھکر سعادتِ ابدی ونجاتِ سرمدی کا
ثمرۂ عظیم حاصل کرتے ہیں ۔

خلاصۂ کلام اور ربطِ مضامینِ ماسبق یہ ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے معوذتین کو
اپنے مصحف میں اسلئے شامل نہیں کیا تھا کہ وہ اُن کو جزوِ قرآن نہ سمجھتے تھے اور وجہ اسکی یہ تھی کہ

وہ اُن کی حیثیت ایک علاج روحانی اور دعائے ملہم کی سی جانتے تھے اُن کے خیال میں قرآن کی دیگر آیات کی غرض وغایۃ یہ تھی کہ وہ انسان کو امر و نہی سے باخبر کریں اور مقاصدِ الٰہی کی تبلیغ انسان کے دل پر نقش ہو اور چونکہ معوذتین میں نہ کوئی حکم ظاہر ہوا نہ کوئی تبلیغ ممکن ہوئی بلکہ محض کیفیتِ سحر کے ازالہ کیلئے اُن کا نزول ہوا اسلئے معوذتین کو وہ کلامِ الٰہی مانتے ہوئے مصحف کا جزو نہیں سمجھتے تھے لیکن حافظ ابن حجر نے فتح الباری میں اُسکو ظاہر کیا ہے کہ آخر میں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بھی اپنے اس مسلک سے رجوع کر لیا تھا۔ اور وہ بھی اسی کے قائل ہو گئے تھے کہ معوذتین جزوِ قرآن ہیں اور ہمنے جو سرِ دست بحث اُٹھایا ہے اسکے بعد تو اس رجوع وعدمِ رجوع کے اظہار یا تاویل کی ضرورت ہی باقی نہیں رہتی کیونکہ حسبِ آیتِ قرآن مجید کا ایک طرف یہ موضوع ہے کہ وہ امر و نہی اور تبلیغ فطری سے انسان کی رہنمائی کرے۔ عجائباتِ قدرت کو ظاہر کر کے انسانوں کی دلوں کی قساوت وغفلت کو دور کرے تو دوسری نظرثانی اُس کا یہ موضوع بھی ہے کہ وہ اس کلامِ پُرعظمت کے کلیم ازلی سے انسان کا واسطہ عاجزی وبیچارگی بھی قائم کرے اور وہ راہِ تعوذ ہی ہے جو خالق کے تئیں بندہ کے عجز کی کیفیت کو ظاہر کرا کر اس کی مدد و اعانت کو بندۂ عاجز پر متوجہ کیا کرتی ہے۔ اسی لئے نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کو حکم ہوا واما ینزغنك من الشیطان نزغ فاستعذ باللہ انہ سمیع علیم۔

بہرحال جبکہ استعاذہ بھی امر و نہی کے ماتحت آگیا اور اُس کی ضرورت بھی داخلِ موضوع قرار پاگئی تو اس کے بعد معوذتین کا جزوِ قرآن ہونا خود حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے مسلک کے مطابق بھی ثابت ہو گیا۔

علاوہ ازیں جبکہ قرآن مجید میں ہے ان الشیطان لکم عدو فاتخذوہ عدوا یعنی شیطان انسان کا دشمن ہے اور تم بھی اُسے دشمن ہی سمجھ رکھو اور اُسکی دغابازی تو جیسے دشمنِ مخفی کے داؤ گھات سے انسان بجز قوانینِ حکومت کے آڑ لئے ہوئے بچ نہیں سکتا، اسی طرح یہ کیسے ممکن ہے کہ شیطان کی دغابازی سے بجز تعوذِ حق کے انسان نجات پاسکے اور جبکہ صورت حال یہ ہے، تو پھر تعوذ اور جملہ آیاتِ تعوذ کا داخلِ قانونِ الٰہی و جزوِ مصحف ہونا ایک امرِ فطری ہو گا غالباً انہی وجوہ کے سامنے آجانے پر حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے رجوع فرمایا ہو گا +

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

# تلخیص مضامینِ رسالہ ہذا بعد حذفِ مضامینِ ضمنیہ

ف۱ سورہ فلق میں تو انسان کو اُن چار آفتوں اور شیطانی مضرتوں سے پناہ رب میں لیا گیا تھا جو عالمِ اجسام میں انسان کے لئے ضرر رساں تھیں اور سورہ ناس میں اس ضرر شدید اور روحانی مضرت سے انسان کو متنبہ کیا گیا ہے جو عالمِ ارواح میں شیطان کی طرف سے براہِ راست اُسکے جوہرِ انسانیت کو معدوم کرنے کے لئے اسپر حملہ آور ہوتا ہے اور بفحوائے حدیث الشیطان یجری من الانسان مجری الدم وہ خون کی طرح سے بدنِ انسان میں داخل ہوکر اُسکے رگ پے میں دوڑنے لگتا ہے یہی وجہ ہے کہ جب عالمِ اجسام میں شیطان انسان پر حملہ آور ہوا تو حق تعالیٰ نے صرف اپنی ایک صفتِ ربوبیت سے تعوذ سکھلایا اور جب عالمِ ارواح میں شیطان نے انسان پر حملہ کیا تو حق تعالیٰ نے اپنی تین صفات یعنی ربوبیت وملکیت والوہیت کی تجلیات آئینۂ قلب انسانی میں ایسی طرح ڈالیں جس طرح کہ نورِ آفتاب آئینہ میں نہ سما سکنے کے باوجود اسمیں جلوہ پاشی کرتا ہے۔

ف۲ یہ علیحدہ بات ہے کہ کوئی کوتاہ عقل ربوبیت وملکیت والوہیت کے انوار وتجلیات سے اکتسابِ نور کا ارادہ ہی نکرے تو اسمیں اُن کا کوئی قصور نہو گا۔ بلکہ عقلِ انسانی کے مجاز ومختار ہونیکی وجہ سے سراسر اسی کا قصور سمجھا جائیگا ؎

گر نہ بیند بروز شپرہ چشم ۔۔۔ چشمۂ آفتاب را چہ گناہ

ف۳ شیطان کی ہمیشہ یہ سعی ہوتی ہے کہ انسان کی اِس ملکوتی جہت کو جس کو خداوندِ عالم نے اپنی صفاتِ ثلثہ سے اکتسابِ نور کرنے کے لئے دار العمل میں بھیجا ہے ان سے مکتسب نہونے دے

ف۴ بظاہر حدیث شریف ان الشیطان یجری من الانسان مجری الدم جس کا حاصل یہ ہے کہ شیطان انسان کے جسم میں خون کیطرح دوڑتا ہے خلافِ فطرت معلوم ہوتی ہے اور شیطان کا وجود بقول زنادقہ ایک فرضی قصہ معلوم ہوتا ہے لیکن عقلِ سلیم اسپر شاہد ہے کہ انسان کا مادّہ جسقدر کثیف وثقیل ہے اُسی قدر شیطان وملک کا مادّہ لطیف بھی ہے اسی لئے

وہ غیر مرئی وغیر محسوس ہیں۔ چنانچہ نور و نار یہ دونوں مادّے زمین سے جسقدر لطیف ہیں
ظاہر ہے یہی وجہ ہے کہ نار کو ہم نار تو کہہ سکتے ہیں۔ اسی طرح ہم نور کو نور تو کہہ سکتے ہیں لیکن
نہیں بتلا سکتے کہ نور و نار کی شکل وصورت کیا ہی سو جس طرح نورِ آفتاب کو اسکی لطافتِ ذاتی
کی بنا پر زمین لینے پر مجبور ومجبول ہے اسی طرح شیطان و ملک کا مادّہ چونکہ لطیف ہی اسلئے ان کا
اجسامِ انسانی میں داخل ہونا بھی ظاہر و باہر ہے۔

ف ٥ رہا شیطان و ملک کے وجود کا مسئلہ سو یہ ایک بدیہی چیز ہے اس کا وجود غیر مرئی ہے تو اس سے
انکارِ وجود لازم نہیں آتا ورنہ پھر روح کے وجود سے بھی انکار کرنا پڑیگا۔ گو جناب سر سید
اور اُن کے ہم نوا شیطان کا وجود علیحدہ تسلیم نہیں کرتے صرف نفسانی قوت کا نام اُنہوں نے
شیطان رکھا ہی اور اُن کے دلائل کا لبِّ لباب یہ ہے کہ جو چیز آنکھ سے نہ دکھلائی دے
کان سے سنائی نہ دے ہاتھوں سے چھوئی نہ جائے اُس کا وجود نہیں ہو سکتا لیکن کوئی ان سے پوچھے کہ
آخر پھر تم اپنی روح کے کس طرح قائل ہو۔ چاہیئے کہ اپنے وجود سے بھی انکار کردو۔ اصل یہ ہے
کہ حواسِ خمسہ مجردات کا ادراک نہیں کر سکتے مرکب وجود ہی کا ادراک کر سکتے ہیں۔ چونکہ انسان روح
وجسم دونوں سے مرکب ہی اسی لئے آنکھ دیکھ سکتی ہی کان سُن سکتے ہیں لیکن جیسے ہر مرکب اپنے
وجود سے مفرد کا پتہ دیتا ہی اور ہر مجموعہ اپنے وجود سے اپنے اجزا پر شاہد ہے۔ جیسے دریا میں
تو دبخود حرکت کبھی پیدا نہیں ہو سکتی جب تک اُسکے لئے کوئی محرّک نہ ہو۔ جیسے عناصرِ اربعہ کی
قوتوں کا خود بخود مختلف صور واشکال اختیار کر لینا بدون کسی صانعِ کارساز حکیم مطلق کے
اہلِ عقل کو تسلیم نہیں اسی طرح خیر وشر کی یہ نوعِ مرکب بتلا رہی ہی کہ اسکی تخلیق جدا جدا دو قسم کی
ناری ونوری مخلوق کے مجموعہ سے تیار کی گئی ہے۔ اگرچہ وہ ہمکو ایسی ہی طرح دکھائی نہ دیں
جیسا کہ ماں باپ مرجانے کے بعد اپنے بیٹوں سے چھپ جاتے ہیں غرض نار کا مقابلہ عنصرِ خاکی
تو نہیں کر سکتا البتہ اُس کا مقابلہ اگر کوئی چیز کر سکتی ہے تو وہ نور ہی ہے یہی وجہ ہے کہ ایک
ہنڈا کتنا ہی تیز روشنی والا کیوں نہ ہو جہاں شب کو اسکی ضرورت ہر ایک فردِ بشر کو تسلیم ہے
صبح کو نورِ آفتاب میں اس کا بیکار ہو جانا بھی بالبداہتہ ہر ایک پر روشن ہی۔

ف ٦ پس جو لوگ دُنیا میں نور اور اہلِ نور سے مناسبت پیدا کرتے ہیں اُن کی جزاء آخرت میں جنت

ہوتی ہے اور جو نار واصل نار سے تعلق رکھتے ہیں اُنکی سزا یوم حساب میں نار ہوتی ہی باقی خداوند عالم چونکہ مسبب الاسباب ہے اور اسباب کا پابند نہیں اسلئے وہ چاہیگا تو شفاعت النبی پر ایک ناری کو نوری بنا دیگا - اور اپنی نظر رحمت ہی سے اس کے دل کے کھوٹ کو زائل کر کے جنت کے قابل بنا دیگا اور نہ چاہیگا تو نہ معاف کریگا - چاہے کسی قدر ریاضتیں کیوں نہ کی گئی ہونگی -

ف۷ شیطان اور اُسکا مادہ ناری جسقدر انسان کے لئے مضر ہے اُسی قدر مفید بھی ہے - پس اگر انسان اسپر غالب آجائے جیسے مغلوبیت کی صورت میں شیطان انسان کو اسفل السافلین میں پہونچا دیتا ہے جب انسان حسب تائید ربانی اُسپر غلبۂ کامل حاصل کرلیتا ہے تو پھر سیر اسرار تکوینی بھی منکشف ہو جاتے ہیں - وکذلک نری ابراہیم ملکوت السمٰوات والارض ولیکون من الموقنین -

ف۸ بہیمیت کے اس غلبۂ کامل کے بعد جو محض حقتعالیٰ کی تربیت خاصہ سے انسان کو نصیب ہوسکتا ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا جسم مبارک اُنکی روحانیت کے لئے بمنزلہ آئینہ کے ہوگیا تھا چنانچہ آپکا یہ بھی ایک معجزہ ہے کہ آپ جس طرح سامنے سے دیکھتے تھے اُسی طرح پیچھے سے بھی دیکھتے تھے اور آپ کا سایہ بھی زمین پر نہ پڑتا تھا کیونکہ آپ عالم ارواح کے آفتاب تھے اور اسی لئے آپ کے لئے معراج جسمانی ایسی ہی آسان ہوگئی جیسے ہمارے اور آپکے لئے زینہ پر قوت بہیمیہ کی قوت سے زینہ پر چڑھ جانا اور اُس سے اُترنا آسان ہوتا ہے - قوت ملکیہ کے کمال و شباب کی وجہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے سیر سماوات کی بھی یہی صورت تھی -

ف۹ جبکہ انسان کے قلب میں شیطان کی آمدورفت ثابت ہوچکی تو اب اسکی داخلۂ قلب کی صورتوں پر اور اُن کے انسداد کی طرف متوجہ ہونا چاہیئے - سو بزرگوں کے تجربہ سے ثابت ہے کہ شیطان کے داخلۂ قلب کی اکثر و بیشتر تین ہی صورتیں ہوتی ہیں کبھی وہ شہوت کی راہ سے دخل پاتا ہے اور کبھی قہر و غضب کی راہ سے اور کبھی حسن و دولت، حرص، شرک و ہوا کے راستہ سے -

ف۱۰ برب الناس } سو رب الناس سے اشارہ ہے کہ جب شیطان شہوت کی راہ سے دخل پائے تو انسان اُس مالک کی پناہ لے جو اُسکی قوت بہیمیہ کو جادۂ اعتدال پر لگانے والا ہے اور وسط شباب میں ایک ایسا مادہ پیدا کرتا ہے جو ابنائے جنس کے بڑھانے کی آرزو کرتا ہے چونکہ یہ مادہ حکیم مطلق کا پیدا کیا ہوا ہے اور بندہ اس جوانی کی بہار میں امین کی حیثیت رکھتا ہے لہذا یہ کسی طرح مناسب نہیں کہ بندہ از خود بلا اجازت خداوندی اس بہار انسانیت کو جسکے ہاتھ چاہے فروخت کر ڈالے شیطان یہ چاہتا ہے کہ انسان کو اس بہار انسانیت کے صرف میں مطلق العنان بنا دے اور جو

پُرامن راہ توالد و تناسل کی حق تعالیٰ نے بذریعہ رسول قائم فرمائی ہے اُسکو برباد کردے اسلئے قرآن حکیم
میں جن حالات ومحلات میں اس مادہ کے صرف کی اجازت دیگئی ہے اسکو شریعت کی اصطلاح میں نکاح کہتے ہیں اور جن حالات
ومحلات میں بندہ از خود بلا اجازتِ خداوندی اس بہارِ انسانیت کو صرف کرے اسے زنا کہتے ہیں غرض جہاں تعالیٰ
انی مکاتبکم الا ہم لبثہا داہل ورع نہ پوری ہوگی وہاں بندہ اس بارہ میں خائن کہلائیگا۔

ف۱۱ ملک الناس ﴾ اور جب شیطان قہر وغضب کی راہ سے قلب میں داخل ہو تو انسان ملک الناس کی پناہ لے
کیونکہ اسی کی حکومت تمام عالم کو محیط ہے روح اگرچہ جسم میں ایک حکمراں کی حیثیت رکھتی ہے لیکن یہ حکمرانی اُسی کی دی
ہوئی قوتی پرتو ہے شیطان حق تعالیٰ کی عطا کی ہوئی قوتوں کا غلط استعمال کراتا ہے چنانچہ قوتِ قہر یہ جسکو
اعداء اللہ کے مقابلہ کیلئے پیدا کیا گیا ہے شیطان اس کا استعمال اپنے بھائی بندوں کیطرف کرادیتا ہے انسان کی
حکومت تو صرف اعضاء وجوارح پر ہی ہے، اور ملک الناس کی حکومت نہ صرف اعضاء وجوارح ہی پر ہے بلکہ حواسِ خمسہ
عقل و دانش دل و دماغ سب پر محیط ہے پھر انسانی حکومت کی بناء تو زیادہ تر جبر واستبداد پر ہوتی ہے اور سکی
رضا حاصل کرلینا بادشاہانِ دنیا کے بس سے بالا ہے اور خداوندِ عالم کی حکومتِ جامعہ محبتِ کاملہ پر مبنی ہے بادشاہانِ دنیا
تو اپنے نظم میں دوسروں کے محتاج ہیں اور فکر واصابتِ رائے میں بھی دوسروں کے دست نگر۔ اسی لئے مہماتِ سلطنت میں
غلطی ہونے پر کبھی مقرب معتوب ہوجاتے ہیں اور کبھی معتوب مقرب اور ملک الناس کی حکومت ہر آن سب شاہ وگدا پر ہے
سب کے دلوں کے مخفی بھیدوں پر مطلع ہے چنانچہ وہ اپنے انتظام میں نہ کسی کا محتاج ہے نہ پابند اسلئے جو اُسکے
خاص مقرب معصوم بندے دنیا میں آتے ہیں وہ کبھی معزول ومعتوب نہیں ہوتے۔ الغرض خداوندِ عالم ہر جگہ حاضر وناظر
ہے اسلئے ملک الناس سے اشارہ ہے کہ روحِ انسانی پر جبکہ اصلی حکمران خداوندِ عالم ہے تو اُسی کی بادشاہی
وسیاست تمام عالم پر قائم ہے پھر ملک الناس کے ساتھ بایں جلال جبروت دعوی انا ولا غیری کیسا اور بجائے
قصور علم وعقل وعمل ومشورہ مطلق العنان اور مستبد ہوجانے کے کیا معنے

ف۱۲ الٰہ الناس ﴾ اور جب شیطان عقائدِ باطلہ حرص وطمع شرک وہوا حسن و دولت کی راہ سے دخل پائے تو
انسان الٰہ الناس کی پناہ لے جسکی تمام خوبیاں و بھلائیاں ازلی و ابدی ہیں اور ایسی ہی طرح اس سے وابستہ ہیں جیسے
آفتاب کی نورانی شعاعیں آفتاب سے وابستہ ہوتی ہیں اور تجلّی الوہیت سے انسان کو خبردار کیا گیا کہ آدمی
آدمیوں کے معبود نہیں ہوسکتے کیونکہ معبود وہی ہوسکتا ہے جسکے ہاتھ میں نفع وضرر کی باگ ہو۔ اور جسکی
حکومت کا کوئی شریک وسہیم نہ ہو اور جملہ خوبیاں وکمالات اُسکے حق میں ذاتی ہوں الغرض الٰہ الناس سے

اشارہ ہے، کہ تم اُسی خدا کو پوجو کہ جسے کبھی اجل نہ آئے ۔

ف۱۳ غرض یہ ہے کہ قلب انسانی تین زاویے اندر رکھتا ہے اور اُسکی شکل مثلث و مخروطی ہے اسی لئے شیطان کے
داخلۂ قلب کی بھی تین ہی صورتیں تھیں اسلئے صفاتِ ثلٰثہ سے حق تعالیٰ نے تربیت فرمائی اور تینوں
قوائے بہیمیت و سبعیت و ملکیت کو اپنی اپنی جگہ پر رکھنے کے لئے اور ملکیت کو زاویۂ توحیدی پر قائم فرمانے
کے لئے تین نور قلب نبوی کے ذریعہ سے ایسی برپا کئے کہ جن سے شیطان کے داخلۂ قلب کی کوئی صورت ہی نہ رہی۔

ف۱۴ جس طرح تین جسمانی موسم ہیں اور اُن میں ہر ایک دوسرے کے لانیکا سبب ہے، مثلاً برسات جاڑے کے آنیکا پیش خیمہ ہے
اور جاڑا گرمی لاتا ہے اسی طرح روحانی موسم بھی تین ہیں ایک دَورِ بہیمیت ہے دوسرا دَورِ سبعیت ہے، تیسرا دورِ
ملکیت ہے یہی وجہ ہے کہ دورِ ملکیت میں تو ذرا سا عملِ خیر بھی جلدی بارآور ہو جاتا ہے کیونکہ وہ اس کا
موسم بہترین ہے اور دیگر مواسم میں بارآوری کیلئے بڑی جدّوجہد کی ضرورت ہوتی ہے خیر القرون قرنی الحدیث

ف۱۵ صفاتِ ثلاثہ کا مقصد یہ ہے کہ قلب اور دماغ کی تینوں سمتوں میں تجلّیاتِ ثلاثہ کے انوار شیطنت کو داخل
نہونے دیں اور یہ سب انسان کے کسب وارادہ پر محوّل اور موقوف ہے ۔

ف۱۶ حصّہ اول میں یہ بحث آچکی ہے کہ عالمِ باطن میں جس طرح تخمِ سعادت اعمالِ حسنہ سے بڑھتا گھٹتا ہے اسیطرح
تخمِ شقاوت و شیطنت بھی اعمالِ شریہ کی کمی زیادتی سے بڑھتا گھٹتا رہتا ہے اور جسقدر انسان بھی پیدا
ہوتے ہیں کوئی ان میں شیطنت کا پھل ہوتا ہے اور کوئی شجرِ نبوت کا ثمرۂ شیریں اور شجرِ نبوت کی
تکمیل جس طرح عالمِ اجسام میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ہوئی ہے اسی طرح عقل اسکو مقتضی ہے
کہ شجرِ شیطنت کا اختتام و تکمیل بھی حضرت خاتم الانبیاء کے عہدِ رسالت میں ہو کر مغلوب ہونا چاہیے
چنانچہ دجالِ اکبر کی پیدائش اس سلسلۂ شیطنت کی تکمیل کے لئے ہوگی جسکو جرنیل سرکارِ محمدیؐ
یعنی حضرت روح اللہ عیسیٰ نبی اللہ قتل کرینگے ۔ اب ہم یہ دکھلانا چاہتے ہیں کہ شیطان کو اگر
شیطنت کی تکمیل کے لئے قیامت تک عمرِ طویل عنایت فرمائی گئی اور اُسکی دعا قبول کرلیگئی
تو حضرت مسیح علیہ السّلام کو جب شیاطین الانس نے دار پر لٹکانا چاہا تو یہ کیسے ممکن تھا
کہ مصلحتِ محمدی و حکمتِ خداوندی کے ماتحت حضرت عیسیٰ کو عمرِ دراز نہ عنایت کیجاتی اور اُنکی
جہتِ ملکیت کو اعلیٰ وارفع بنانے کے لئے اُنہیں آسمانوں میں نہ رکھا جاتا ۔ جب بہیمیت کے پیکرِ کامل کی
دعا قبول کرلیگئی جو مغضوبِ سرکارِ احدیت بھی تھا تو بھلا مقبولِ سرکارِ احدیت کی دُعا کیسے قبول نہ ہوتی۔

ف ۱۷ حاصل یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم انسانیت کے فردِ کامل ہونے کی وجہ سے صفاتِ ثلاثہ ربوبیت وملکیت والوہیت کے مکتسب بالذات ہیں اور بقیہ جسقدر بھی عالمِ ارواح کے کواکب و سیارات انبیاء علیہم السلام ہیں وہ مکتسب بالعرض ہیں جیسے آفتاب عالمتاب تدریجی طور پر بڑھتا ہی یہاںتک کہ خطِ استوا پر پہونچتا ہی تو کمالِ نورانیت کے مرتبہ پر فائز ہوجاتا ہی اور کوئی نظر بھر کر بھی نہیں دیکھ سکتا مگر یہ سراجِ منیر قدرت کی نورانیت سے شرما کر فوراً ہی جھکنے اور ڈھلنے لگتا ہی اسی طرح نورِ نبوت محمدی بھی جب آسمانِ نبوّت کے خطِ استوا پر پہونچا تو اُس کا نتیجہ یہ ہوا کہ حجۃ الوداع میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلّم نے اعلان فرمادیا الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی اور دیگر مواقع پر اسکا کہ ما کان محمدٌ ابا احدٍ من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین- اذا جاء نصر اللہ والفتح ورأیت الناس یدخلون فی دین اللہ افواجاً الخ -پس جیسے آفتاب کے عروج وکمال پر پہونچ جانیکے بعد عالم کو کسی دوسرے آفتاب کی ضرورت نہیں رہتی اسی طرح آپ کے بعد کسی نبی کی حاجت نہیں رہ سکتی -

ف ۱۸ جس طرح بچپن سے انسان جوانی پکڑتا ہی اور جوانی کا میدان طے کرکے بڑھاپے میں قدم رکھتا ہی اور انسانوں کا کعبۂ عقل و قبلۂ تجارب بنتا ہے اسی طرح رب الناس کی تجلّیاتِ ربوبیت جب کسی نوع یا کسی فرد میں مکمل ہولیتی ہیں تو ملک الناس کی تجلّیاتِ ملکوتی شروع ہوجاتی ہیں اور جب ان کا ظہور پایۂ تکمیل کو پہونچ لیتا ہی تو تجلیاتِ الوہیت سے انسان سرفراز ہونے لگتا ہی غرض ایک وقت میں کسی نفس پر قیامت آتی ہے تو کسی نفس پر آغازِ وجود ہوتا ہی کسی پر جوانی کی بادشاہت شروع ہوتی ہی تو کسی فقیری کے آثار وارد ہوتے ہیں اور کوئی توکل وقناعت کا لباس پہنکر نازسیت مہمانِ رب العٰلمین ہوتا ہے -غرض تجلیِ الٰہی انسان کی جس قوت پر بھی متوجّہ ہوجاتی ہے وہی قوت عالم کے لئے باعثِ رحمت بنجاتی ہی اور شیطان جس قوت پر قابض ہوجاتا ہے وہی قوت خود اُس کے لئے اور اُسکے ابنائے جنس کے لئے مضرت رساں ہوجاتی ہی -چونکہ شیطان علومِ شر کا ماہر اور برسوں کا تجربہ کار بڈھا خرانٹ ہی اسلئے مولویونکو مولویوں کے رنگ میں اور صوفیونکو صوفیوں کے رنگ میں اور جاہلوں کو جاہلوں کے رنگ میں ایسا چکمہ دیتا ہے کہ باوجودیکہ ہر شخص یہ جانتا ہی کہ بُرے عمل کا نتیجہ بُرا ہوتا ہے اور بھلی بات کا نتیجہ بھلا ہی اور شیطان ہمیشہ بُری باتوں کی طرف انسان کو مائل کرتا رہتا ہے مگر پھر اسکے بہکائے میں انسان آجاتا ہی اور اس ضرر روحانی سے نہ صرف اپنی ہی کو بلکہ اپنی نسلوں تک کو متاثر کردیتا ہی -

ف۱۹ یہیں سے مسلم عاصی اور کافر و مشرک کی سزائے نار میں بھی فرق سمجھئے کیونکہ کوئی مسلم عاصی ایسا نہیں جسکے دل میں کسی نہ کسی درجہ میں نورِ ایمان نہو اسلئے اسیر نارِ جہنم اگر اثر انداز بھی ہوگی تو اسقدر سوزاں نہ ہوگی جیسے کہ یہ کافروں پر ہوگی کیونکہ کافر کے قلب میں نورِ توحید و رسالت کا کوئی ادنیٰ سا جزو بھی نہیں ہوتا۔

ف۲۰ جس طرح سونا اور چاندی آفتاب و مہتاب کے نور کو جذب کیا کرتے ہیں اسی طرح قلوبِ مسلمین بھی نورِ ذاتِ وحدہٗ لاشریک لہٗ اور نورِ نبوتِ محمدی کو جذب کیا کرتے ہیں جیسے سونے اور چاندی میں ناقص دھاتوں کا ملاؤ زیادہ ہوجاتا ہے تو سونار اُنہیں آگ میں تپا کر خالص کیا کرتے ہیں اور کوئی شخص بھی سناروں کو بے عقل نہیں کہتا کیونکہ آگ سونے کو نہیں جلاتی بلکہ ناقص دھاتوں کو جلایا کرتی ہے اسی طرح نارِ جہنم میں بھی مسلم عاصی کا ڈالنا سراسر رحمتِ الٰہی ہے کیونکہ جنت میں وہی قلب داخل ہونے کے لائق ہیں جو آلائشاتِ شیطانی سے پاک اور نکھرا ہوا ہو اسی لئے جن لوگوں نے دنیا میں اپنے دل کو شیطنت اور نفسانی میل کچیل سے پاک و صاف نہ کیا اُنہیں بصد کلفت و غم آخرت میں اضطراری تزکیہ نارِ جہنم سے کرنا ہوگا اور جب مثل خالص سونے کے قلبِ انسانی میں نور ہی نور رہجائیگا تو پھر اس قلب کو نارِ جہنم آزاد کردیگی اور پھر اس میں وہی سیاہ دل رہجائینگے جن کے دل میں نورِ ایمان کا کوئی حصّہ نہ ہوگا۔ غالباً یہی سبب ہے کہ مشرکین و کفار اپنے مُردوں کو پہلے ہی سے آگ میں جلا کر اپنے آپ ہی اپنے ناری ہونے پر گواہ بنتے ہیں لیکن نارِ جہنم قلب سے شروع ہوتی ہے اور پھر جسم پر آتی ہے جیسے بخار پہلے قلب میں آتا ہے پھر جسم پر آتا ہے جسد کو اسی لئے جہنم کی آگ کہتے ہیں کہ یہ آگ پہلے قلب سے شروع ہوتی ہے اور بعد کو حاسد و محسود تک پہونچتی ہے۔ یوں تو سب دشمن خوف کے لائق ہیں لیکن سب سے زیادہ خوف کے لائق وہ دشمن ہے جو نہیں نظر آئے نہ ہم اُس کا کچھ بنا بگاڑ سکیں اسپر ستم یہ ہے کہ شیطان کی دوستی بھی بادی النظر میں دشمنی نہیں معلوم ہوتی بلکہ انسان اُس کے پھندے میں اسلئے بآسانی آجاتا ہے کہ وہ مال و دولت زن و فرزند عیش و طرب کے مخمصوں میں پھانسکر اُدھر میں دھکا دیتا ہے جیسے ایک جعلی سکّہ کو بازار میں لیجائیے تو کانی کوڑی کو بھی کوئی نہیں پوچھتا اسی طرح عالمِ آخرت میں دنیا کی چندروزہ مکدر عیش کی بھی کوئی قدر و قیمت نہوگی شیطان دائمی و ابدی مسرت سے انسان کو بے خبر کرکے وقتی اور فانی عیش میں پھانسکر الگ ہوجاتا ہے اور گویا اسکی راہ زدہ تباہی

ف۲۱ جیسے بدامنی کی حالت میں انسان بادشاہوں اور سلطنتوں کا محتاج ہے اور مدنی الطبع ہونے کی وجہ سے ایک انسان دوسرے انسان کا محتاج ہے اسی طرح باطنی آفات اور شرورِ کائنات سے بچنے کے لئے بھی انسان رسولِ خدا

اور خدا تعالیٰ کی حکومت اور اسکی پناہ کا محتاج ہے غرض جبکہ انسان کے دو عالم ہیں ایک جسمانی دوسرا روحانی اور روحانی عالم بوجہ روح کے فضل و اعلیٰ ہونے کے جسمانی عالم سے افضل ٹھیرا تو جس طرح جسمانی تاریکیوں سے بچنے کیلئے انسان کو آفتاب و مہتاب کی ضرورت ہوتی ہے اسی طرح عالم ارواح میں بھی اس کو آفتاب و مہتاب رسالت کی حاجت لازماً ہے۔

ف۲۲ حاصل یہ ہے کہ انسان کے اندر تین قوتیں ہیں بہیمی سبعی ملکی قرآن حکیم میں ہر ایک کے لئے انوار تربیت موجود ہیں اور اُن کے آفات و امراض سے تعوذ۔ شیطان ہر سہ قویٰ کا غلط استعمال کرا کر انسان کو ہاویہ کے گڑھے میں گرا دیتا ہے اور انسان کے شجرِ وجود و ایمان پر شیطنت کا جال دیمک کی طرح بچھا کر اُسکے اخلاص کو فنا کرتا رہتا ہے جیسے دیمک خوردہ درخت اور اس کے برگ و بار ہرگز نہیں پنپ سکتے اسی طرح وہ انسان بھی ہرگز فلاح و سرخروئی حاصل نکر سکیگا جسکے عقل و دین پر شیطنت کی دیمک لگجائے جیسے جسم کو عوارض لگجاتے ہیں تو علاج کیا جاتا ہے حکیموں کے ناز نخرے سہے جاتے ہیں۔ حاذق اطبا کی تلاش میں جستجو و سرگردانی کیجاتی ہے، دوائی جاتی ہے تن کے درست کرنے میں پانی کی طرح روپیہ بہایا جاتا ہے اسی طرح شیطنت کا اثر جب روح پر ہو جائے تو عمر عزیز کی فرصت کو غنیمت سمجھکر علاج روحانی میں کافی استعداد و توجہ سے کام لینا چاہیئے کیونکہ بحالتِ غفلت اندیشہ ہے کہ شیطنت کا درخت کہیں اعمالِ شریرہ کی آبیاری سے پوری طرح دل میں جڑ نہ پکڑ لے اور جہنم کے پھل اسپر نمودار ہو جائیں پس چاہیئے کہ انسان اپنے قلب میں بھلائی کی تخم ریزی کر کے اپنے اعمالِ حسنہ سے اسکی آبیاری کرتے ہوئے شجرِ ایمان کو بڑھائے اور پھیلائے تاکہ جنت کے پھل اوسپر لگ سکیں۔

ف۲۳ آخر میں عرض ہے کہ جن امور سے قرآن و حدیث میں استعاذہ کی تلقین کی گئی ہے ان کا ملخص فہرستِ مضامین میں درج کر دیا گیا ہے اسلئے یہاں مکرر نقل کرنے کی حاجت نہیں سمجھی گئی۔ فہرست مضامین کے دیکھنے سے کل مواقع استعاذہ بھی معلوم ہو جاوینگے۔ اور مضامین پر اطلاع بھی ہو جاویگی۔ حق تعالیٰ بطفیل سید الابرار اس عاصی نابکار کو اور تمام برادران اسلام کو ایمان و یقین اور تعوذ کی دولت مرحمت فرمائے اور سب کا یہ سفرِ حیاتِ مستعار بخیر و خوبی ایمان و دین کی دولت کے ساتھ ختم ہو آمین ثم آمین۔

العبد الضعیف المذنب محمد طاہر بن احمد القاسمی کان اللہ لہ

دار العلوم دیوبند

۹ ذی الحجہ سنہ ۱۳۵۲ھ یوم عرفہ